(مملکت کا ایک متعلقہ) وزیر جید علماء کی ایک جماعت کے ساتھ وہاں موجود تھا، امام غزالی کا علماء کی جماعت کے ساتھ مکالمہ ومناظرہ ہوا اور وہ اُن سب پر غالب آ گئے جس سے اُن کو شہرت حاصل ہوگئی۔۔۔اور وزیر نے جامعہ نظامیہ کی تدریس کی ذمہ داری ان کو سونپ دی)۔

۔۔۔پھر امام غزالی کی زندگی کا تیسرا دَور شروع ہوتا ہے، جس کا صفدی نے اِس طرح سے تذکرہ کیا:

**''وعظمت حشمته ببغداد حتی علت علی الامراء والکبار واعجب به اهل العراق ثم انه ترک جمیع ما کان فیه فی ذی القعده سنة ثمان وثمانین وار بعمائة وسلک طریق التزهد والانقطاع''(۹)**

(یعنی بغداد میں امام غزالی کی حشمت امراء وکبار (عوام وخواص) تک میں اور بڑھ گئی۔ اطراف واکناف سے آئے ہوئے اہل عراق اُن کی اوج شہرت اور ارفع مراتب پر رشک کرنے لگے، پھر یکا یک امام غزالی یہ سب کچھ چھوڑ کر ۴۸۸ھ میں طریق التزهد کے سالک ہوگئے)۔

امام غزالی کے درس میں اطراف واکناف سے آئے ہوئے سینکڑوں علماء ☆ شریک ہوتے، ان سے اخذ واستفادہ باعثِ فخر سمجھا جاتا۔ بغداد کے وزراء وامراء ان سے ملاقات کے متمنی رہتے۔اتنی شہرت، عزت، مالی خوشحالی اور اعلیٰ ترین آرام وآسائش ☆☆ کے باوجود امام غزالی جامعہ نظامیہ بغداد چھوڑ کر کیوں چلے گئے؟۔

پینیتیس ۳۵ سے سینتیس ۳۷ سال کی عمر (جوانی) میں شہرت کی بلندیوں تک پہنچنے اور علوم میں کمال حاصل کرنے کے باوجود وہ سمجھتے تھے کہ زندگی کا مقصد حاصل نہیں ہوا، ابھی اس میں کسک باقی ہے۔امام غزالی اپنے آپ سے بہت مخلص تھے۔انہیں جیسے ہی احساس ہوا کہ ان کے اور اللہ کے تعلق کے درمیان ظاہری علوم میں مشغولیت اور ان سے ملنے والی شان وشوکت حجابات ہیں تو وہ باطنی علم کی تلاش میں نکل پڑے۔ وہاں سے امام غزالی حج بیت اللہ کی اَدائیگی کے لیے حجاز چلے گئے اور پھر دمشق (شام) کی مسجد اموی کے مینارہ میں معتکف ہوکر ریاضت ومجاہدہ میں مصروف ہوگئے اور پھر بیت المقدس پہنچ کر مسجد الصخرۃ میں وقت گزار کر روحانی ریاضت کی اور پھر اسکندریہ (مصر) جا کر وہاں مقیم ہوگئے۔

---

☆ ۔۔۔ابو منصور الرزاز فقیہ لکھتے ہیں: ''حیث کان یحضر درسه اربعمائة من اکابر العلماء'' (یعنی ان کے درس میں چار سو اکابر علماء شریک رہتے)۔

مزید دیکھئے: الامام الغزالی حجة الاسلام و مجدد المئة الخامسة، صالح احمد شامی، دمشق، دار القلم ۱۴۱۳ھ/۱۹۹۳ء ص ۲۵

☆☆ ۔۔۔ابو منصور الرزاز بیان کرتے ہیں: 'دخله ابو حامد فقومنا ملبوسه و مرکوبه خمسا مائة دینار ۔۔۔' (یعنی ابو حامد (الغزالی) جب بغداد تشریف لائے تو اس وقت ہماری قوم کے لباس وسواری کا معیار ۵۰۰ دینار ہوتا تھا)۔اس زمانے میں ۵۰۰ دینار کا لباس و سواری بغداد کی معاشی خوشحالی کو ظاہر کرتا ہے۔امام غزالی بلند طرز زندگی ترک کر کے شک سے یقین کے سفر پر روانہ ہوئے۔دُنیاوی آرام وآسائش اور بغداد کی چمک دمک کو انہوں نے معرفت الٰہی کے اعلیٰ مقصد کے حصول کی راہ میں رکاوٹ بننے نہیں دیا۔

اُس کے بعد واپس اپنے شہر طوس لوٹ آئے اور تصنیفات لکھنا شروع کر دیں۔ امام غزالی دس ۱۰ سال تک مجاہدۂ نفس میں مصروف رہنے کے بعد جامعہ نظامیہ (بغداد) میں دوبارہ تدریس کرنے میں مشغول ہو گئے۔ صفدی کا درج ذیل بیان امام غزالی کے سالک بننے کے بعد کے طریقۂ تدریس اور زاویۂ نگاہ میں فرق کو واضح کرتا ہے:

''واتحذ خنقاه للصوفية ومدرسة للمشتغلين با لعلم فى جواره ووزع اوقاته
على وظائف الخير من ختم القران ومجالسة اهل القلوب[۱۰]''۔

(یعنی جس مدرسہ میں تدریس کرتے تھے اُس کے برابر میں صوفی خانقاہ بنوائی اور اپنے
اوقات کو وظائف الخیر اور اہل القلوب کی مجالست میں تقسیم کیا)۔

مدرسہ کے ساتھ صوفی خانقاہ کی تعمیر اور اوقات کی وظائف الخیر اور اولیاء اللہ کی صحبت اختیار کرنے میں تقسیم سے صاف ظاہر ہے کہ امام غزالی اِس نتیجہ پر پہنچے کہ وصول الی اللہ صرف مدرسہ کی تعلیم سے ممکن نہیں بلکہ اس کے لیے ذوق، نور عرفانی، تہذیب الاخلاق اور تصفیہءِ قلب کی ضرورت ہوتی ہے۔ جو اہل اللہ کی صحبت سے حاصل ہوتے ہیں۔ درخشاں کرامتوں اور ظاہری سعادتوں کے مالک امام غزالی نے ۵۰۵ھ۔ ۱۱۱۱ء میں طوس میں وفات پائی۔ ابوالفرج الجوزی نے اُن کے انتقال کا واقعہ اُن کے بھائی احمد غزالی (م: ۵۲۰ھ)☆ کی روایت سے اس طرح بیان کیا ہے:

''ولما كان يوم الاثنين وقت الصبح توضاء اخى ابو حامد، وصلى وقال: على باالكفن،
فاخذه وقبله، ووضعه على عينيه، وقال: سمعا وطاعة للدخول على الملك،
ثم مد رجليه واستقبل القبلة ومات قبل الاسفار رحمه اللّٰه''[۱۱]

(یعنی پیر کے دن صبح کے وقت میرے بھائی ابو حامد بستر خواب سے اُٹھے وضو کر کے نماز پڑھی
پھر کفن منگوایا اُسے اپنے ہاتھوں میں پکڑا اور چوما اور آنکھوں سے لگا کر کہا۔ 'بادشاہ کے پاس
جانے کے لیے حکم سر آنکھوں پر' یہ کہہ کر قبلہ کی طرف منہ کیا اور پاؤں پھیلا دیے اور صبح کی روشنی
پھیل جانے سے پہلے اُن کی روح پرواز کر گئی)۔

---

☆۔۔۔ابوالفتوح مجد الدین احمد بہترین واعظ اور فقیہ تھے۔ مدرسہ نظامیہ میں اُس وقت تدریس کی جب ان کے بھائی ابو حامد الغزالی تدریس ترک کر کے راہِ سلوک کی تلاش میں نکلے۔ انہوں نے 'الذخیرہ فی علم البصیرہ' اور 'احیاء علوم الدین' کا اختصار لکھا۔ قزوین میں وفات پائی۔۔۔۔ دیکھئے: 'اساس القیاس لابی حامد الغزالی' پر فهد بن محمد السدحان کا مقدمہ، ریاض مکتبہ العبیکان ۱۹۹۳ء/۱۴۱۳ھ ص ۱۰۔

## ماحصل:

امام غزالی نے علم ظاہر اور باطن میں کمال حاصل کیا اور معقولات ومنقولات میں توازن قائم کیا۔ اُن سے ایک بڑی جماعت نے زانوئے تلمذ تہہ کیا۔ ان کے تلامذہ عبادت و کردار کے اعلیٰ حاملین بنے۔ مدرسہ نظامیہ کی اعلیٰ علمی، تحقیقی وفکری سرگرمیاں اور معاشرہ کی ضروریات پورا کرنے والے نصاب ونظام اور وہاں کے فارغ التحصیل طلبہ کی بلند صلاحیتیں عصر حاضر کے دینی مدارس کے لیے قابل تقلید ہیں۔

امام غزالی نے اپنے استاد امام جوینی کی طرح اشعری فکر کی بھرپور ترجمانی کرتے ہوئے اسلام کی نظریاتی سرحدوں کا بہترین دفاع کیا اور اسلامی عقائد وتعلیمات کی متکلمانہ وفلسفیانہ، مؤثر، فصیح وبلیغ انداز میں تعبیر وتشریح کے احسن منہج کو اپنایا۔ آج کے زمانے میں بھی ابلاغ اور تحریر وتصنیف کے ایسے انداز کو اپنانے کی ضرورت ہے جو دُنیا کے بدلتے تقاضوں سے ہم آہنگ اور جدید ذہن کے لیے قابل قبول ہو۔ امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ پانچویں صدی ہجری کے نامور علمائے اصولیین، بالغ نظر فقہاء ومتکلمین میں شمار ہوتے تھے۔ ان کی فقہ واصول فقہ کی کتابوں میں جو فقیہانہ وسعت، فلسفیانہ ومتکلمانہ تعمق ہے، وہ مغربی ماہرین اصول قانون کی تحریروں میں بھی نظر نہیں آتا۔ امام سبکی نے 'طبقات الشافعیہ' میں امام غزالی کی پچاس ۵۰ سے زائد، زبیدی نے 'شرح الاحیاء' میں ستر ۷۰، زرکلی نے 'الاعلام' میں دوسو ۲۰۰ اور ھیتو نے 'المنخول' کے مقدمہ میں پانچ سو ۵۰۰ کتابوں کا ذکر کیا۔

## امام غزالی کی اصول فقہ میں خدمات:

مکتب امام جوینی سے وابستگی نے امام غزالی کی استعداد کو اور زیادہ جلا بخشی۔ امام غزالی نے امام جوینی سے متاثر ہو کر اصول فقہ میں کتابیں لکھنا شروع کیں۔ اور ان کے جلیل القدر شاگرد شمار ہوئے۔ ان کی اصول فقہ پر پہلی کتاب 'المنخول من تعلیقات الاصول' کے طرز تحریر سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ وہ امام جوینی سے بے حد متاثر تھے۔ اور پھر ان دونوں شافعی المسلک علماء کا شمار، کبار ائمہ اشاعرہ اور روساء طریقۃ المتکلمین میں ہونے لگا۔ دونوں علم و فضل اور عقل و فہم کے اعتبار سے اعلیٰ مرتبہ پر فائز ہوئے۔ 'البرھان للجوینی' اور 'المستصفی للغزالی' اصول فقہ میں طریقۃ المتکلمین کے منہج کی امات الکتب ہوگئیں۔ امام جوینی کی تقلید نے انہیں کامیابی کی راہ پر ڈالا مگر ساتھ ہی ان کی زندگی اور بعد میں کچھ مشکلات پیدا کرنے کا سبب بنی۔ امام غزالی نے کثیر التعداد کتب تصنیف کیں جن کی پوری تعداد بیان کرنا اور حتمی رائے قائم کرنا مشکل ہے۔ جو فہرستیں عرب سوانح نگاروں سے ہم تک پہنچی ہیں ان میں بھی یکسانیت کا فقدان ہے۔

## امام غزالی کے استاد امام الجوینی کی اصول فقہ میں خدمات:

امام غزالی نے امام جوینی سے بھرپور علمی استفادہ کیا اور انہیں ہمیشہ یاد رکھا، ان کی آراء کو اپنی کتابوں کی زینت بنایا، ان کے مؤقف کا مدلل دفاع کیا اور پھر وہ خود بھی یاد رکھے گئے۔ امام جوینی نے قاضی ابوبکر الباقلانی مالکی اشعری (۳۳۸ھ۔۴۰۳ھ) کا ذکر اپنی کتابوں میں کیا۔ 'المنخول' میں امام غزالی نے امام جوینی کی 'البرھان' کی تلخیص کی اور امام الجوینی نے امام الباقلانی کی 'کتاب التقریب والارشاد فی ترتیب طرق الاجتهاد' کا 'کتاب التلخیص' میں اختصار کیا۔ امام جوینی رحمۃ اللہ علیہ نے اصول فقہ میں چار شاہکار کتابوں کا اضافہ کیا:

☆۔۔۔ کتاب الورقات (مطبوعہ) زمانۂ شباب میں تالیف کی، جو مختصر الحجم مگر کثیر الفائدہ اور کثیر الحواشی متن ہے۔ یہ کتاب مصر مطبعہ المیمنیه سے ۱۳۳۲ھ میں اور پھر متعدد بار مختلف ممالک سے شائع ہو چکی ہے۔

☆۔۔۔ کتاب البرھان (مطبوعہ)، یہ کتاب عبد العظیم محمد الدیب کی تحقیق کے ساتھ قاہرہ، دار الانصار سے ۱۹۸۰ء میں اور صلاح محمد عویضہ کی تحقیق سے بیروت، دار الکتب العلمیہ سے ۱۹۹۷ء میں طبع ہو چکی ہے۔

برہان کا مطلب ہے حجت و دلالت۔ خاص طور پر اس کا اطلاق قطعی طور پر سچائی کے متقاضی امر پر ہوتا ہے۔ اصولیین کے نزدیک برہان وہ ہے جو اپنے اندر موجودہ وضاحت کے ذریعہ حق کو باطل سے الگ کردے اور صحیح کو فاسد سے ممتاز کردے۔ امام محمد بن ادریس شافعی (م: ۲۰۴ھ) اصول فقہ کے مدون اوّل (ایک قول کے مطابق) کی کتاب الرساله کے بعد تین صدیوں میں متکلمین کے منہج پر لکھی گئی کتابوں میں امام جوینی کی کتاب البرھان اور ان کے تلمیذ خاص امام غزالی کی کتاب المستصفی کو کلیدی حیثیت حاصل رہی اور یہ دونوں کتابیں متکلمین کے اسلوب کی بہترین اور نمائندہ کتب شمار ہوئیں۔ پانچویں صدی ہجری کے بعد سے عصر حاضر تک تسلسل کے ساتھ ان سے اخذ و استفادہ جاری ہے۔ امام جوینی کی اصول فقہ پر تمام کتابوں کو قبولیت و شہرت ملی۔

☆۔۔۔ کتاب التلخیص (مطبوعہ)، یہ کتاب عبد اللہ جولم النیبالی اور شبیر احمد العمری کی تحقیق سے بیروت، دار البشائر الاسلامیہ سے ۱۹۹۶ء میں طبع ہو چکی ہے۔

☆۔۔۔ کتاب التحفه فی الاصول [۱۲]

☆۔۔۔ کتاب مغیث الخلق فی ترجیح القول الحق (مطبوعہ)، یہ کتاب مطبعہ المصریه سے پہلی مرتبہ ۱۹۳۱ء میں طبع ہوئی۔ عموماً اس کا اسلامی فلسفہ کی کتاب کے طور پر ذکر آتا ہے مگر محمد حسن هیتو نے 'المنخول' کے مقدمہ میں اس کتاب کو امام الجوینی کی اصول فقہ کی کتابوں کی فہرست میں شمار کیا ہے۔

## مذہبی ہم آہنگی کے فروغ میں امام غزالی اور امام جوینی کی کتبِ اصولیہ کے کردار:

امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ نے اصول فقہ میں کم از کم تیرہ[13] شاندار مطول، متوسط اور مختصر کتابیں لکھیں۔امام جوینی اور امام غزالی کی اصول فقہ کی کتابیں اہل سنت کے مذاہب کے مابین ہم آہنگی پیدا کرتی ہیں۔امام جوینی کی 'الورقات' کے شارحین اور ناظمین میں متعدد غیر شافعی علماء ہیں، جیسے قاسم بن قطلو بغا حنفی (م:۸۷۹ھ) اور محمد بن قاسم بن زاکو الفاسی مالکی (م:۱۱۲۰ھ)۔اِسی طرح اُن کی معرکۃ الاراء کتاب 'البرھان' کے کئی شارحین مالکی ہیں، جیسے محمد بن علی المازری (م:۵۳۶ھ) اور ابوالحسن الابیاری (م:۶۱۶ھ)۔ان کا تفصیلی ذکر ہم نے اِس سلسلہ کی چوتھی کتاب بعنوان (امام الجوینی کی اصول فقہ میں تجدیدی خدمات واثرات اور اہل مغرب کی دلچسپی) میں کیا ہے۔اسی طرح امام غزالی کی کتابوں، مثلاً: 'المستصفی' کو مختصر کرنے والے متعدد غیر شافعی علماء ہیں۔آئندہ صفحات میں ان سے متعلق تفصیل بیان کی جائے گی۔

## امام محمد غزالی کی کتبِ اصول فقہ کی تعداد میں محققین کی آراء:

جامعات میں تحقیق کے رجحان میں اضافے اور دُنیا کے مکتبوں اور اُن میں موجود کتابوں اور مخطوطات کی معلومات تک رسائی اور اُن میں سے بعض کتابوں کے طبع ہو جانے کی وجہ سے امام غزالی کی کتابوں کی تعداد کے بارے میں عصر حاضر کے محققین کی آراء میں تبدیلی آئی ہے اور کئی نئی کتابوں کا اضافہ ہوا ہے۔ جس کا اندازہ مندرجہ ذیل آراء سے ہوتا ہے:

پہلی رائے۔۔۔علامہ شبلی نعمانی نے امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ کی اصول فقہ میں سات ۷ کتابوں کا ذکر کیا:

ا۔۔۔المنخول، ۲۔۔۔المستصفی، ۳۔۔۔شفاء الغلیل، ۴۔۔۔منتخل فی علم الجدل،

۵۔۔۔تحصین الماخذ، ۶۔۔۔ماخذ فی الخلافیات،

۷۔۔۔مفصل الخلاف فی اصول القیاس (۱۳)۔

دوسری رائے۔۔۔محمد حسن ھیتو نے امام غزالی کی اصول فقہ پر پہلی کتاب پر تحقیق پیش کی اور درج ذیل چھ ۶ مولفاتِ اصولیہ کا ذکر کیا:

ا۔۔۔المنخول، ۲۔۔۔المستصفی، ۳۔۔۔شفاء الغلیل، ۴۔۔۔تھذیب الاصول،

۵۔۔۔تحصین الماخذ، ۶۔۔۔المکنون (۱۴)۔

تیسری رائے۔۔۔ فھد بن محمد السدحان نے امام غزالی کی کتاب 'اساس القیاس' پر تحقیق کی اور ان کی اصول فقہ میں مندرجہ ذیل سات کتابوں کا ذکر کیا:

ا۔۔۔المنخول، ۲۔۔۔شفاء الغلیل، ۳۔۔۔کتاب فی مسالة (تصویب المجتھدین)

(کل مجتھد یصیب)، ۴۔۔۔اساس القیاس، ۵۔۔۔حقیقة القولین،

۶۔۔۔تھذیب الاصول، ۷۔۔۔المستصفی (۱۵)۔

چوتھی رائے۔۔۔محمد سلیمان الاشقر نے امام غزالی کی اصول فقہ میں آخری اور شاید زندگی کی آخری کتاب 'المستصفی من علم الاصول' پر تحقیق پیش کی اور ذیل میں درج ان آٹھ ۸ کتابوں کا ذکر کیا:

ا۔۔۔المنخول، ۲۔۔۔تھذیب الاصول، ۳۔۔۔شفاء الغلیل،

۴۔۔۔المکنون فی علم الاصول، ۵۔۔۔الماخذ فی الخلافیات،

۶۔۔۔مفصل الخلاف فی اصول القیاس، ۷۔۔۔اساس القیاس، ۸۔۔۔المستصفی (۱۶)۔

مذکورہ بالا آراء میں جو کتابیں مکرر ہیں ان کی تکرار حذف کر کے گنتی کریں تو کئی نئی کتابوں کا اضافہ ہو جاتا ہے۔ ماضی میں امام غزالی کے سوانح نگاروں نے کتابوں کی تعداد احتیاطاً یا تو کم بتائی یا کہہ دیتے تھے کہ

مفقود ہے،مگر معلومات میں اضافہ کی وجہ سے اُن کی اصول فقہ کی کتابوں کی تعداد میں اضافہ ہوا ہے۔

## امام غزالی کی اصول فقہ پر کتابوں کا تعارف:

امام غزالی کی اصول فقہ میں مندرجہ ذیل کتابوں کے بارے میں ہمیں معلومات حاصل ہوسکی ہیں۔صدیاں گزر جانے کے باوجود اہل علم کا ان کتابوں سے شغف کم نہیں ہوا اور وہ آج تک ان کتابوں کی شروح و حواشی اور ان پر مقالات و مضامین لکھنے میں مشغول ہیں۔امام غزالی کی کتابوں کے اسماء میں ایک خاص ترتیب نظر آتی ہے،جیسے وہ اپنی فقہ کی کتابوں کی ترتیب۔۔۔البسیط (بہت طویل)،الوسیط (درمیانی)، الوجیز (مختصر) اورالخلاصہ (بالکل کم) یعنی عسر سے یسر کی طرف جاتے ہیں۔اِسی طرح اصول فقہ میں بھی المنخول (چھنا ہوا)،تھذیب الاصول (کانٹ چھانٹ کیا ہوا) اور المستصفی (بہت صاف کیا ہوا) سے بھی یہی ظاہر ہے۔۔۔

### ۱۔۔۔کتاب المنخول من تعلیقات الاصول (مطبوعه)

نوٹ:امام غزالی کی اصول فقہ پر پہلی تصنیف کا مکمل تعارف اگلے صفحات میں پیش کیا جائے گا۔

### ۲۔۔۔کتاب شفاء الغلیل فی بیا ن الشبه والمخیل ومسا لک التعلیل (مطبوعه)۔

### کتاب شفاء الغلیل کا زمانۂ تالیف:

احمد الکبیسی کی تحقیق کے مطابق 'شفاء الغلیل' امام غزالی کی اصول فقہ پر 'المنخول' کے بعد دوسری تصنیف ہے[۱۷]۔سعید عبداللطیف فودة کے مطابق اِس کتاب کو انہوں نے ۴۷۸ھ۔۴۸۷ھ کے دوران جامعہ نظامیہ سے وابستگی کے زمانے میں تالیف کیا ہوگا[۱۸] یہ کتاب ماضی میں مفقود سمجھی جاتی تھی۔

### شفاء الغلیل کی طباعتیں اور تحقیق:

یہ کتاب احمد الکبیسی کی تحقیق و تعلیق کے ساتھ بغداد، مطبعه الارشاد سے ۱۳۹۰ھ۔۱۹۷۱ء میں ۷۴۴ صفحات میں اور پھر بیروت دارالکتب العلمیه سے ۱۴۲۰ھ۔۱۹۹۹ء میں طبع ہوئی۔دراصل یہ الکبیسی کا تحقیقی مقالہ تھا جس پر انہیں کلیه الشریعه والقانون جامعه الازھر سے ۱۹۶۹ء میں دکتوراہ کی شہادۃ (سند) عطا کی گئی تھی۔

### شفاء الغلیل سے متعلق تحقیقات:

☆۔۔۔یہ کتاب علت وقیاس پر ہے۔بلال شیبوب نے 'مسالک التعلیل عند الامام ابی حامد الغزالی: جمعا و دراسة وتحلیلا' کے عنوان سے تحقیقی کام کیا جو کتابی صورت میں بیروت، مرکز نماء

للبحوث والدراسات سے ۲۰۱۷ء میں شائع ہوا۔
☆۔۔۔'التعلیل بین الدبوسی وابی حامد الغزالی' کے عنوان سے فہد بن عبدالرحمٰن نے تحقیقی کام کیا ہے۔
☆۔۔۔الجزائر کے طالب علم صافی حبیب نے 'منہج الغزالی من خلال شفاء الغلیل فی بیان المشبہ والمخیل ومسالک التعلیل' کے عنوان سے احسن زقور کی زیرنگرانی ماجستر (۲۰۰۵ء۔۲۰۰۶ء) کا مقالہ لکھا۔

### کتاب کی وجہ تسمیہ:

'شفاء الغلیل' کا مطلب ہے پیاس بجھا کر سیراب کر دینا۔ یہ کتاب اس علم کے پیاسے کی طلب وضرورت کو پوری کرنے کا باعث ہوگی۔

### تعارفِ کتاب:

اِس کتاب کا نام ابن سبکی نے 'شفاء الغلیل فی بیا ن مسائل التعلیل' اور السید مرتضیٰ نے 'شفاء الغلیل فی بیا ن مسئلۃ التعلیل' اور العیدروسی نے 'شفاء العلیل' (عین مہملہ کے ساتھ) 'فی القیاس والتعلیل' بتایا ہے، مگر انہوں نے اُس نام کو ترجیح دی جو امام غزالی نے اپنی کتاب 'شفاء الغلیل' کے مقدمہ میں بیان کیا۔ امام غزالی نے 'شفاء الغلیل' کو ایک مقدمہ اور پانچ ارکان پر تقسیم کیا۔ وہ مقدمہ میں قیاس، علت اور دلالت کے معنی، اور قیاس وعلت میں فرق، اور علت ودلالت میں فرق کو بیان کرتے ہیں۔ جبکہ ہر رکن کے تحت بہت سے مسائل کا احاطہ کرتے ہیں۔ مضبوط دلائل سے مسائل اصولیہ پیش کرتے ہوئے، مناظرانہ اسلوب اختیار کرتے ہیں۔ حقیقی اعتراضات کے ساتھ ساتھ ذہن میں اٹھنے والے فرضی اشکالات کو بھی رفع کرتے جاتے ہیں۔ شاید یہ کتاب تعلیل وقیاس کے مسائل کی حقیقی تطبیقات پیش کرنے میں اُن کی باقی کتابوں پر فوقیت رکھتی ہے۔

### ۳۔۔۔کتاب اساس القیاس (مطبوعہ)۔

### طباعت وتحقیق:

یہ کتاب فہد بن محمد السدحان کی تحقیق سے ریاض مکتبہ العبیکان سے ۱۴۱۳ھ/۱۹۹۳ء میں شائع ہوئی۔

### تعارف کتاب اساس القیاس:

امام غزالی نے 'المستصفی' کے متعدد مقامات پر اس کتاب کا ذکر کیا۔ حمزہ بن زہیر حافظ نے 'المستصفی' کے تحقیقی مقدمہ میں اُن مقامات کو بیان کیا ہے، جیسے امام غزالی فرماتے ہیں۔۔۔وقد ذکرنا فی کتاب اساس القیاس اور وقد اطنبنا فی شرح ھذہ المسالۃ فی کتاب اساس القیاس [۱۹]۔ عبدالرحمٰن البدوی نے 'مولفات الغزالی' میں اِس کا ذکر کیا ہے [۲۰]۔

ایک زمانے تک یہ سمجھا جاتا رہا کہ یہ کتاب مفقود یعنی ناپید ہے، بعد میں پتا چلا کہ اس کا صرف ایک نسخہ ہے جو مکتبہ بشیر آغا، استنبول، ترکی میں 'اساس القیاس' کے نام سے ہے جو مصنفات الشیخ الاجل السید الزاھد امام الائمہ قدوۃ الائمہ شرف الشریعۃ حجۃ الاسلام ابی حامد محمد بن محمد بن محمد الغزالی قدس اللّٰہ روحہ ونور ضریحہ کے تحت محفوظ ہے۔

ادلہ شرع کے مصادر میں قرآن، سنت و اجماع کے بعد قیاس آتا ہے جس کی ایک اساسی حیثیت ہے۔ امام غزالی نے 'المستصفی' میں صرف تین ۳ ادلہ شرعیہ قران، سنت و اجماع ذکر کیے ہیں لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ وہ قیاس کے قائل نہیں ہیں۔ بلکہ وہ صرف اُس قیاس کو مانتے ہیں جو اِن تینوں کے تابع ہو۔ قیاس کی کون سی صورت جائز اور کون سی باطل ہے اِس میں علماء کے مابین اختلاف بھی ہوتا ہے۔ 'کتاب اساس القیاس' کے تمہیدی مقدمہ میں امام غزالی کتاب کے موضوع اور سبب تالیف اور اس کی شریعت میں حیثیت کے بارے میں پیدا ہونے والے سوالات کے جوابات دیتے ہیں۔ وہ فرماتے ہیں کہ شرع مکمل طور سے توقیفی ہے اور توقیف کے مقابلے میں قیاس کی کوئی حیثیت نہیں۔ وہ قیاس کے معنی اور یہ بیان کرتے ہیں کہ کونسا قیاس باطل ہے۔ وہ تین ۳ بنیادی مسائل یعنی لغت میں قیاس کی حیثیت، عقل میں قیاس کی حیثیت اور شرع میں قیاس کی حیثیت کو تفصیلاً بیان کرتے ہیں۔

## ۴۔۔۔کتاب تھذیب الاصول:

امام غزالی نے 'المستصفی' کے مقدمہ میں اور 'تفصیل المذاھب فی قیاس الشبہ' پر گفتگو کے وقت 'تھذیب الاصول' کا ذکر کرتے ہیں۔ تہذیب کا معنی ہے صاف کرنا، ھذب الشئی اُس وقت کہا جاتا ہے جب کوئی کسی چیز کو صاف اور خالص کر دے اور اس کا ایک معنی اصلاح کرنے کے بھی آتے ہیں۔ اِس کتاب کے مطبوع ۔۔۔یا۔۔۔ مخطوط سے متعلق ہمیں علم نہیں ہو سکا۔

## ۵۔۔۔ کتاب المنتحل فی الجدل (مطبوعہ):

### طباعت و تحقیق:

یہ 'کتاب المنتحل فی الجدل' اصول فقہ میں ہے اور علی بن عبدالعزیز بن علی العمیرینی کی تحقیق کے ساتھ ریاض، دار الوراق، دار النیربین سے ۱۴۲۴ھ/ ۲۰۰۵ء میں ۶۲۶ صفحات میں طبع ہوئی۔ ابن خلکان (م: ۶۸۱ھ)[۲۱] اور صفدی (م: ۷۶۴ھ) نے اس کتاب 'المنتحل فی علم الجدل' کا ذکر کیا ہے[۲۲]۔

غلط فہمی کا اِزالہ:

دلیل کا دلیل سے مقابلہ کرنے کو جدل کہتے ہیں اور مجادلہ کا معنی مناظرہ ومخاصمہ ہے۔مناظرہ دو افراد کے مابین کلام کا تبادلہ ہے، ان میں سے ہر ایک اپنی بات کو صحیح اور دوسرے کی بات کو غلط ثابت کرنا چاہتا ہے اور ہر ایک کی نیت حق کے غلبہ کی ہوتی ہے جبکہ حق تک پہنچنے کے لیے ایک سے زائد افراد کا آپس میں بحث کرنے کو مناقشہ کہتے ہیں۔ یہ سب قریب المعنی الفاظ ہیں۔ ہاں مناقشہ اکثر خاص معنی میں استعمال ہوتا ہے۔

شرعاً جدل محمود بھی ہوتا ہے اور مذموم بھی، جب حق کی تائید وتوثیق یا باطل کے ابطال کا ارادہ ہو تو اس طرح کا جدل شرعاً پسندیدہ ہے۔ اِسی طرح وہ جدل بھی ممدوح ہے جو شرعی طور پر حق تک پہنچنے یا باطل کے بطلال کا ذریعہ ہو۔کبھی جدل فرض عین ہو جاتا ہے جبکہ حق کی طرف سے دفاع کرنے کی اہلیت کسی خاص شخص کے پاس ہو۔جبکہ مذموم جدل وہ ہے جو باطل کے ذریعہ ہو یا اس سے باطل مقصود ہو یا وہ باطل کا سبب بن رہا ہو یا اس سے دوسرے فریق پر تعلّی کا غلبہ مقصود ہو۔اس وقت اس کی حرمت بڑھ جاتی ہے جب باطل کو حق اور حق کو باطل بنا دے۔کبھی جدل مکروہ ہوتا ہے۔

جدل کا لفظ عربی زبان میں مختلف اللدلالت اور اصولیین کے یہاں جدل کا مفہوم، عناصر، آداب الجدل اور امتیازی خصوصیات وغیرہ سب زیر بحث آتے ہیں۔شاید کئی لوگوں کو 'علم الجدل' کے نام سے مغالطہ ہوا اور انہوں نے اسے اصول فقہ میں شمار نہیں کیا، حالانکہ اس نام سے اور بھی کتابیں اصول فقہ پر لکھیں گئیں، جیسے ابو اسحاق الشیر ازی (م: ۴۷۶ھ) نے 'التلخیص فی الجدل فی اصول الفقه' کے نام سے کتاب لکھی۔

### ۶۔۔۔کتاب تحصیل الماخذ:

☆۔۔۔ ابن العماد الحنبلی (م: ۱۰۸۹ھ) نے لکھا:

صنف کتابا اخر فی الخلاف سماه تحصیل الماخذ [۲۳] انہوں (امام غزالی) نے ایک اور کتاب 'تحصیل الماخذ فی الخلاف' لکھی تھی۔

☆۔۔۔صفدی (م: ۷۶۴ھ) نے 'الماخذ' کا ذکر کیا ہے [۲۴]۔

۔۔۔اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ امام الغزالی کی اِس فن پر ایک اور کتاب 'تحصیل الماخذ' بھی ہے۔

### ۷۔۔۔کتاب المکنون فی الاصول:

☆۔۔۔المراغی [۲۵] اور شعبان محمد اسماعیل [۲۶] نے امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ کی اصول فقہ پر کتاب 'المکنون فی الاصول' کا بھی تذکرہ کیا ہے۔

### ۸۔۔۔کتاب غایة الوصول فی الاصول:

☆۔۔۔اسمٰعیل باشا نے امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب 'غایة الوصول فی الاصول' کا بھی تذکرہ کیا ہے[۲۷]۔

☆۔۔۔حاجی خلیفہ نے جمال الدین ابو منصور حسن بن یوسف بن المطہر حلی الشیعی (م: ۶۴۸ھ-۷۲۶ھ) کی علمی خدمات میں لکھا کہ انہوں نے 'شرح غایة الوصول فی الاصول للغزالی حجة الاسلام' تحریر کی تھی اور یہ قول نقل کیا کہ وہ اس شرح کی تکمیل سے ۶۸۱ھ میں فارغ ہوئے تھے[۲۸]۔

☆۔۔۔محمد مظہر بقا نے بھی 'شرح غایة الوصول' کو اُن کی کتابوں میں شمار کیا ہے[۲۹]۔

۔۔۔مذکورہ بالا اقوال سے ظاہر ہوتا ہے کہ 'غایة الوصول فی الاصول' بھی امام غزالی کی کوئی کتاب تھی جس کی حسن بن المطہر المکی الشیعی نے شرح لکھی تھی۔

### ۹۔۔۔کتاب 'تعلیق الاصول':

☆۔۔۔اسمٰعیل باشا نے کتاب 'تعلیق الاصول' کا ذکر کیا ہے[۳۰]۔

### ۱۰۔۔۔مفصل الخلاف فی اصول القیاس:

☆۔۔۔عبدالرحمٰن البدوی نے اِس کتاب کا ذکر کیا ہے[۳۱]، شاید یہ وہی کتاب ہو جس کا ذکر امام غزالی نے 'جواهر القرآن' میں 'مفصل الخلاف فی اصول الدین' کے نام سے کیا[۳۲]۔

### ۱۱۔۔۔کتاب فی مسالة (تصویب المجتهدین)(کل مجتهد یصیب):

۔۔۔اس کتاب کو امام غزالی نے دمشق (شام) میں قیام کے دوران تالیف کیا تھا[۳۳]۔

### ۱۲۔۔۔حقیقة القولین (مطبوعه):

#### طباعت و تحقیق:

'حقیقة القولین' اور ابن القاص کی کتاب 'نضرة القولین' ایک ساتھ طبع ہوئیں اور بعد میں 'حقیقة القولین' علیحدہ سے فهد بن محمد السدحان کی تحقیق سے بھی شائع ہوئی۔ یہ ایک متوسط الحجم کتاب ہے۔ اس میں وہ مسائل زیر بحث ہوئے جن کے بارے میں امام شافعی سے دو۲ اقوال منسوب ہیں۔ اس کا مخطوطہ ہے جو مکتبہ بنی جامع استنبول میں رقم ۸۶۵ پر محفوظ ہے[۳۴]۔ صفدی نے بھی اِس کتاب کا ذکر کیا ہے[۳۵]۔

### ۱۳۔۔۔المستصفی من تعلیقات الاصول (مطبوعه):

۔۔۔اس کتاب کی تیسری فصل میں اس کتاب پر تفصیلی گفتگو کی جائے گی۔ ان شاء اللہ

## ﴿حواشی﴾

۱۔۔۔معجم المؤلفین تراجم مصنفی الکتب العربیه، عمر رضا کحّالہ بیروت: مکتبہ المثنی، داراحیاء الثرات العربی سنہ ند ج۱۱ص۲۶۶

۲۔۔۔حوالہ سابق الفتح المبین فی طبقات الاصولیین، عبداللہ بن مصطفٰی المراغی، بیروت محمد امین دمج سنہ ند ج ۲ ، ص ۸

۳۔۔۔ لباب المحصول فی علم الاصول، الحسین بن رشیق مالکی، تحقیق محمد غزالی عمر جابی، الامارات العربیه المتحدہ: دارالبحوث للدراسات الاسلامیہ احیاء التراث، ص۱۰۰

۴۔۔۔Al-Ghazal,The mystic,Smith,Margaret,Lahore Hijra Publication(1983)p15

۵۔۔۔وفیات الاعیان وانباء ابناء الزمان، ابوالعباس شمس الدین احمد بن محمد بن ابوبکر بن خلکان (۶۰۸ھ۔۶۸۱ھ)۔قم: منشورات الرضی (۱۳۶۴ھ) ج۴،ص ۱۷۔۱۶

۶۔۔۔حوالہ سابق ص۲۱۶

۷۔۔۔امام غزالی ،سید ابوالحسن ندوی اسلام آباد: دعوی اکیڈمی ۲۰۱۱ء،ص ۹۵

۸۔۔۔الوافی بالوفیات ،صلاح الدین خلیل بن ایبک الصفدی، تحقیق احمد الارناووط اور ترکی مصطفٰی بیروت: دار احیاء التراث العربی ۱۴۲۰ھ۔۲۰۰۰ء ج۱،ص۲۱۱۔۲۱۳ (۱۷۸)

۹۔۔۔الوافی بالوفیات، الصفدی ج۱،ص۲۱۱۔۲۱۳ (۱۷۸)

۱۰۔۔۔حوالہ سابق

۱۱۔۔۔مشکاۃ الانوار و مصفاۃ الاسرار، ابوحامد الغزالی شرح ودراسہ وتحقیق عبدالعزیز عزالدین السیروان بیروت، عالم الکتب ۱۴۰۷ھ۔۱۹۸۶ء،ص۲۰

۱۲۔۔۔ھدیة العارفین فی اسماء المؤلفین واثار المصنفین، اسماعیل باشا بغدادی (م:۱۳۳۹ھ) بیروت، دارالفکر ۱۴۰۲ھ۔۱۹۸۲ء ج۵،ص۶۲۵

۱۳۔۔۔الغزالی، شبلی نعمانی (۱۸۵۷ء۔۱۹۱۴ء) کراچی دارالاشاعت ۱۴۱۲ھ،ص۳۳

۱۴۔۔۔دیکھئے ’المنخول من تعلیقات الاصول‘، ابوحامد محمد بن محمد بن محمد الغزالی الشافعی الطّوسی پر محمد حسن ھیتو کا تحقیقی مقدمہ، دمشق: دارالفکر طبع ثانی (۱۴۰۰ھ)،ص۲۴

۱۵۔۔۔دیکھئے اساس القیاس للغزالی پر فھد بن محمد السدحان کا تحقیقی مقدمہ ریاض: مکتبہ

العبیکان ۱۴۱۳ھ۔۱۹۹۳ء،ص ۱۸۔۱۷
۱۶۔۔۔دیکھئے'المستصفی' کا تحقیقی مقدمہ،محمد سلیمان الاشقر بیروت:موئسسہ الرسالہ ۱۴۱۷ھ۔
۱۹۹۷ء،ص ۱۱۔۲۱
۱۷۔۔۔دیکھئے'شفاء الغلیل للغزالی' پر احمد الکبیسی کا تحقیقی مقدمہ بغداد: مطبعہ الارشاد
۱۳۹۰ھ/ ۱۹۷۱ء،ص ۲۲۔۲۷
۱۸۔۔۔موقف الامام الغزالی من علم الکلام ویلیہ تاملات کلامیۃ فی کتاب المنقذ من
الضلال، سعید عبداللطیف فودۃ ۱۴۳۰ھ۔۲۰۰۹ء اردن: دار الفتح للدراسات ولنشر،ص ۵۴
۱۹۔۔۔دیکھئے'المستصفی للغزالی' پر حمزہ بن زہیر حافظ کا تحقیقی مقدمہ جدہ :دار النشر شرکۃ
المدینۃ المنورۃ للطباعۃ والنشر سنہ ند ،ص ۴۹
۲۰۔۔۔مو لفات الغزالی،عبدالرحمٰن البدوی کویت:وکالۃ المطبوعات ۱۳۹۷ھ۔۱۹۷۷ء ص ۲۴۱
۲۱۔۔۔وفیات الاعیان وانباء ابناء الزمان،ابن خلکان ج ۴، ص ۲۱۸
۲۲۔۔۔الوافی بالوفیات الصفدی ج ۱،ص ۲۱۱۔۲۱۳(۱۷۸)
۲۳۔۔۔شذرات الذہب فی اخبار من ذہب، ابوالفلاح عبدالحی بن العماد الحنبلی (م:۱۰۸۹ھ)
بیروت:، دارالفکر سنہ ند ج ۳، ص ۱۳
۲۴۔۔۔الوافی بالوفیات الصفدی ج ۱،ص ۲۱۱۔۲۱۳(۱۷۸)
۲۵۔۔۔الفتح المبین فی طبقات الاصولیین، المراغی، ج ۲،ص ۱۰
۲۶۔۔۔اصول الفقہ: تاریخہ ورجالہ،اسماعیل شعبان محمد ریاض:دار المریخ ۱۴۰۱ھ ۱۹۸۱ء،ص ۱۹۴
۲۷۔۔۔ہدیۃ العارفین ،اسماعیل باشا ج ۶ ،ص ۷۹
۲۸۔۔۔کشف الظنون عن اسامی الکتب والفنون، مصطفی بن عبد اللہ القسطنطنی الرومی الحنفی،
ملا کاتب الجلبی ،حاجی خلیفہ(م:۱۰۶۷ھ)بیروت،دارالفکر ۱۴۰۲ھ۔۱۹۸۲ء ج ۲،ص ۱۱۹۴
۲۹۔۔۔معجم الاصولیین،محمد مظہر بقا.مکۃ المکرمہ:جامعہ ام القری ۱۴۱۴ھ ج ۲،ص ۶۶
۳۰۔۔۔ایضاح المکنون فی الذیل علی کشف الظنون،اسمعیل باشا بن محمد امین البابانی البغدا
دی بیروت،دارالفکر ۱۴۰۶ھ۔۱۹۸۲ء ج ۳ ،ص ۲۹۸
۳۱۔۔۔مولفات الغزالی،عبدالرحمٰن البدوی،ص ۱۳۰
۳۲۔۔۔جواہر القرآن،امام الغزالی تحقیق محمد رشید رضا القبانی لبنان:داراحیاء العلوم ۱۴۰۵ھ۔

۱۹۸۵ء،ص۳۹

۳۳۔۔۔دیکھئے'اساس القیاس للغزالی' پر فهد بن محمد السدحان کا تحقیقی مقدمہ،ص۱۸۔۱۷

۳۴۔۔۔حوالہ سابق

۳۵۔۔۔الوافی بالوفیات الصفدی ج۱،ص۲۱۱۔۲۱۳(۱۷۸)

## ﴿فصل دوم﴾

## ﴿ کتاب المنخول من تعلیقات الاصول کا تعارف اور اِزالہء شبہات ﴾

### امام غزالی قدس سرہ کی اصول فقہ پر پہلی کتاب:

امام غزالی کی اصول فقہ پر پہلی معرکۃ الآراء تصنیف 'المنخول من تعلیقات الاصول' ہے۔ جو کچھ کتاب 'المنخول' میں ہے وہ آراء واقوال امام غزالی کے ہیں یا ان کے استاد امام الحرمین الجوینی کے؟ اس کتاب کے اصل مصنف امام غزالی ہیں یا صرف جمع وترتیب ان کی ہے؟ کیا یہ امام غزالی کے کسی شاگرد کی تصنیف ہے جو ان کے دروس پر مشتمل ہے؟ ان سب سوالات کا جواب یہ ہے کہ یہ معرکۃ الآراء کتاب 'المنخول من تعلیقات الاصول' امام غزالی کی اصول فقہ پر پہلی تصنیف ہے۔

### طباعت وتحقیق:

یہ کتاب محمد حسن ھیتو شافعی کی تحقیق، تخریج وتعلیق کے ساتھ دمشق، دار الفکر سے ۱۴۰۰ھ میں ۵۴۱ صفحات میں چھپ چکی ہے۔ 'المنخول' کا ایک قدیم مخطوطہ نسخہ دار الکتب المصریہ میں ہے۔ اُس پر تاریخ ۵۹۱ھ درج ہے جو رقم ۱۱۸۸ اصول پر موجود ہے۔

### کتاب المنخول کا زمانہء تالیف:

☆۔۔۔تاج الدین السبکی فرماتے ہیں: 'والمنخول من علم الاصول الفه فی حیاۃ استاذہ امام الحرمین'[1]
(یعنی امام غزالی نے 'المنخول من علم الاصول' کو اپنے استاد امام الحرمین الجوینی کی زندگی میں تالیف کیا تھا)۔ شیخ ھیتو نے 'المنخول' کے مقدمہ میں یہ قول نقل کیا کہ امام غزالی نے جب یہ کتاب اپنے استاد امام الحرمین الجوینی کی خدمت میں پیش کی تو وہ اس کے متنوع اسلوب ومشتملات کو دیکھ کر دنگ رہ گئے اور فرمانے لگے:

"لقد دفنت استاذک وھو حیٌّ" (یعنی تم نے اپنے استاذ کو جیتے جی مار دیا)

۔۔۔اس کا مطلب یہ ہے کہ اس عظیم الشان کام کو ظاہر کرنے کے لیے تم نے اپنے استاذ کے مرنے کا انتظار کیوں نہیں کیا۔

☆۔۔۔سعید عبد اللطیف فودۃ کے مطابق اِس کتاب کو انہوں نے ۴۶۵ھ۔۴۷۸ھ کے دوران تالیف

کیا تھا[۲] یعنی بیس ۲۰ سے اٹھائیس ۲۸ سال کی عمر کے دوران یہ کتاب لکھی۔

**'المنخول' اصولیین کے کس طریقے پر لکھی گئی؟:**

اصول فقہ کی تصنیف وتالیف میں اصولیین کے تین معروف اسالیب ہیں:۱۔۔طریقة الفقهاء ،۲۔۔۔طریقة المتکلمین ،۳۔۔۔طریقة المتاخرین ۔'المنخول'،طریقه المتکلمین پر لکھی گئی متداول امات الکتب میں شمار ہوتی ہے۔مصطفیٰ سعید الخن ،'المنخول' کے بارے میں فرماتے ہیں:هذه هی امهات کتب الاصول المتداوله من العلماء و طلاب العلم [۳] (یعنی یہ(المنخول)اصول فقہ کی امھات الکتب میں علماء اور شائقین علم میں متداول ہے)۔

**'المنخول' کس کتاب کی تلخیص ہے؟:**

عبدالعظیم الدیب نے امام جوینی کی کتاب 'البرهان فی اصول الفقه' پر تحقیق کی۔اس دوران انہوں نے امام غزالی کی 'المنخول' کی ترتیب ومضامین، مشتملات ومنہج کا اُس سے تقابلی موازنہ کیا تو وہ اس نتیجہ پر پہنچے کہ 'المنخول' دراصل 'البرهان' کی تلخیص ہے۔امام جوینی کی 'البرهان' مکتبہ امام الحرمین سے ۱۳۹۹ھ میں طبع ہو چکی ہے۔

**'المنخول' کی وجہ تسمیہ:**

المنخول ،نخل سے ماخوذ ہے اور اِس کے کئی معانی ہیں:نخلاالدقیق غربله وازال نخالته ،یعنی چھنا ہوا آٹا۔اگر یہ باب نصر ینصر سے ہوتو اِس کا معنی آٹا چھانا ہوگا۔یعنی اِس کتاب میں 'اصول فقہ' کے مسائل کو تحقیق کے بعد اور معیارات کی کسوٹی پر پرکھنے کے بعد خوب کھنگال کر بیان کیا گیا۔اور نخل الشئی کا مطلب ہے اختاره و صفاه، کسی چیز کو پسند کرنا،اور اس کا فاعل الناخل ہے تو اس کا مطلب نصیحة ناخلة (سامع کو بے غرض نصیحت کرنا[۴]۔یہ کتاب 'اصول فقہ' کے مسائل پر ایک نصیحت ورہنمائی ہے۔ منخول نخل کا اسم مفعول اور نخل فعل سے مفعول ہے،تو نخل الشئی کا مطلب ہے غربله وصفاه واختار لبابه ۔اور نخال مبالغه الذی ینخل الدقیق ۔المنخول(چھان کر الگ کی ہوئی چیز)یعنی 'منابع اصولیہ' سے اچھی طرح چھان بین کر نکالے ہوئے 'مسائل اصولیہ' پر مشتمل کتاب۔

النخل (کھجور کا درخت) کی جمع نخلة ہے۔کھجور کا درخت سیدھا طویل و بلند اور نافع ہوتا ہے، بھوکے کھجور کھا کر بھوک مٹاتے ہیں اور یہ کتاب تشنگان علم اصول فقہ کی سیرابی کا باعث ہوگی۔حضور اکرم ﷺ نے ایک مسلمان کی مثال کھجور کے درخت سے دی ہے اور فرمایا:

’’ان من الشجر شجرة لا يسقط ورقها وانها مثل المسلم حدثونی ما ھی؟ قال:
فوقع الناس فی شجر البوادی قال:فوقع فی نفسی انها النخله ثم قالوا:
حدثنا ما ھی یا رسول اللّٰه قال ھی النخلة(۵)‘‘

(یعنی درختوں میں سے ایک درخت ایسا ہے کہ اس کے پتے نہیں جھڑتے اور مسلمان کی مثال اُسی درخت کے جیسی ہے، بتاؤ وہ کون سا درخت ہے؟ یہ سن کر لوگوں کا خیال جنگل کے درختوں کی طرف گیا۔عبداللہ کہتے ہیں کہ میرے دِل میں خیال آیا کہ وہ کھجور کا درخت ہے مگر میں خاموش رہا، آخر صحابہ نے عرض کی یارسول اللہ ﷺ آپ ہی فرما دیجیے کہ وہ کون سا درخت ہے؟ تو آپ نے فرمایا وہ کھجور کا درخت ہے)۔

## کتاب المنخول کس کی تالیف ہے؟:

☆۔۔۔علامہ شبلی نعمانی کے مطابق یہ امام غزالی کی کتاب ہے مگر یہ ان چار کتابوں میں سے ایک ہے جس کی نسبت میں بعض لوگوں نے شک کا اظہار کیا ہے (۶) شبلی نے ’کشف الظنون ‘ کے حوالے سے ’قلائد العقیان‘ کے مصنف کا قول نقل کیا کہ یہ کتاب امام غزالی کی نہیں بلکہ محمود معتزلی کی تصنیف ہے (۷)۔ محمد بن عبدالستار کردری الخوارزمی حنفی (م:۶۴۲ھ) ☆ نے ’المنخول ‘ کے رَد میں کتاب لکھی تھی (۸)۔ عبدالرحمٰن البدوی نے دارالکتب المصر یہ رقم ۶۰۰ پر اس کے نسخہ کی نشاندہی کی ہے اور بتایا کہ اس کتاب کے عنوان صفحہ پر کتاب کی تحریر کے علاوہ کسی اور کی تحریر میں یہ عبارت درج ہے:

’’هذا كتاب صنفه شمس الائمة الكردری، ردّا علی ما طعن به الامام
الغزالی فی الامام الاعظم و الهمام الاقدم ابی حنیفة‘‘(۹)

(یعنی یہ کتاب شمس الائمہ الکردری کی تصنیف ہے۔امام غزالی نے امام اعظم ابوحنیفہ پر اپنی کتاب (یعنی المنخول) میں ان پر جو طعن (نامناسب الفاظ) کیا یہ اُس کے رَد میں ہے)

---

☆۔۔۔شمس الائمہ، ابوالوجد، محمد بن عبدالستار کردری الخوارزمی حنفی، کا بخارا سے تعلق تھا۔خوارزم کے نواح میں واقع گاؤں کردر کی نسبت سے کردری کہلاتے ہیں وہ متعدد علوم میں فائق تھے۔وہ اپنی تحریروں اور کلام سے مذہب حنفی کا دفاع کرتے اور یہ ثابت کرتے ہیں کہ جو مذہب امام اعظم ابوحنیفہ (م:۱۵۰ھ) نے اختیار کیا وہ عین قرآن وسنت کے مطابق ہے۔آپ نے فقہ کی تعلیم کے لیے ماوراء النہر کا سفر کیا اور سمرقند میں شیخ الاسلام برھان الدین ابی الحسن علی بن ابی بکر بن عبدالجلیل، المرغینانی (م:۵۹۳ھ) صاحب ’الھدایہ‘ سے حاصل کی۔آپ کے اساتذہ کی طرح آپ کے تلامذہ میں بھی بڑے نمایاں نام نظر آتے ہیں، مثلاً ابن السراج محمود بن احمد بن مسعود بن عبدالرحمٰن قونوی، جنہوں نے اصول فقہ میں المنهی فی شرح المغنی تالیف کی اور وہ (ابن السراج) دمشق میں حنفیہ کی مسند قضاء پر بھی فائز رہے۔محمد بن عبدالستار کردری نے متعدد کتابیں تالیف کیں، مثلاً الفوائد المنیفه فی الذب عن ابی حنیفة اور الرد و الانصار لابی حنیفة، امام الفقهاء الامصار وغیرہ۔
دیکھئے: موسوعہ فقہیہ، ج۳۷ص۴۱۵ اور معجم المؤلفین، تراجم مصنفی الکتب العربیہ، عمر رضا کحالہ، مؤسسہ الرسالہ ۱۹۹۳ء، ج۳ص۲۵۲

اس عبارت سے بھی یہی ظاہر ہوتا ہے کہ امام غزالی نے کتاب المنخول لکھی تھی مگر اس میں کچھ نامناسب باتیں امام اعظم ابوحنیفہ سے متعلق منسوب کی گئی تھیں جن کے ردعمل کے طور پر شمس الائمہ الکردری نے ایک مفصل و مدلل کتاب لکھ کر مذہب حنفی کا دفاع کیا اور غیر مناسب باتوں کا رد کیا۔

۔۔۔تحمید کے بعد الکردری کی کتاب کا آغاز اس طرح ہوتا ہے:

''وبعد! فانی ما کنت اسمع شفعویا یذم امام الائمة و سراج الامة ابا حنیفة ﷺ و یطعن فیه ویسیء القول بـه ویلعنه بل کنت اراهم یتقربون الیٰ اتباعه ویترددون الی اشیاعه، الّا المعتزلة منهم فانهم کانوا یبغضون لبـدعتهـم ویـعادون لهم لعداوتهم حتی دخلت حلب. طهرهااللّٰه عن البدع. فسمعت بعدمدة عن غلام الـمدرسین من الشفعویة لعن ابا حنیفة رحمه اللّٰه، فانکرت علی الناقل وکذبته. ثم تواتر علی سمعی من سـکـان مدارس الشفعویة من المتفیقهة منهم انهم یسیئون القول فی الحنفیین و یبغضونهم، وفی ایدیهم کتـاب فیه مناظرة الشافعی رحمه اللّٰه مع محمد بن الحسن الشیبانی، یذکرفیه ان الشافعی ناظره فنظره عـنـد هـارون الـرشیدواکفره. وهم یعتقدون صحة ذلک ویدرّسونه فقلت: فسبحان اللّٰه، واثنی علیه. فـکیف تـجرا عن یناظره وینظره، ویحاجّه ویحجّه، فضلا من ان ینظره ویکفره، مع علمه قبح ذلک فی الشـریعة المطهرة! فطلبت حینئذ ذلک المکتوب، فاخفوه. والان وقعت فی یدی جزازة مکتوب فیها ان ابـا حـامـد مـحمد بن محمد الغزالی الطوسی، احد رؤساء الشفعویه، ذکر فیّ آخر کتابه الموسوم '' بـالـمـنخول فی الاصول'' باباً قدم فیه مذهب الشافعی علی سائر المذاهب و فضله علی سائر اصحاب الـمـناصب مثل ابی حنیفة واحمد ومالک رحمهم اللّٰه، وسلک لیصحّح دعواه ثلاثة مسالک، وطعن فیهـم، وخـص ابـا حـنیـفة رحـمـه اللّٰه! بالتشنیع العظیم والتقبیح العمیم، ووصفه بما یشیر الی انه کان مـلـحـداً، لا مـو مناً، نحو قوله: فاما ابو حنیفة رحمه اللّٰه فقد قلب الشریعة ظهراً لبطن وشوّش مسلکها وصرّم نظامها. وسنذکر تمامه فی موضعة من هذا الکتاب ان شا اللّٰه تعالیٰ. فقلت فی نفسی الاتیقن بهذا مـالـم اطلـع (عـلی) الموسوم ب 'المنخول' فتوسلت بطریقة الی تحصیله، فوجدته بعد جهد جهید فی زمـان مـدیـد، فوجدته کما نسخ فی هذه الجزازة، فاورد فی قلبی وجداً وجزازة. فبان لی انّ تقرّبهم فی بلاد العجم الی اصحاب الامام کان تقیّة لما یرون من تقدمهم و قوتهم وتعصباً لامرائهم۔۔۔''(۱۰)

**خلاصہ عبارت:**۔۔۔اس طویل عبارت میں شیخ الکردری نے بتایا کہ رئیس الشافعیہ، امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب 'الـمـنـخول' کے مشتملات کے حوالے سے ان کے علم میں یہ بات لائی گئی کہ اس میں امام الائمہ، سراج الامۃ ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ کی شان میں نامناسب باتیں کی گئی ہیں۔شروع میں تو ان کو اس بات کا یقین نہیں آیا مگر جب

مسلسل اس کتاب کے متعلق تذکرہ آنے لگا تو انہوں نے دِل میں ارادہ کیا کہ جب تک وہ خود اپنی آنکھوں سے 'المنخول' کی ان باتوں کو دیکھ نہیں لیتے اُس وقت تک کوئی تبصرہ نہیں کریں گے۔ کافی عرصہ کی جدوجہد کے بعد 'المنخول' کا ایک نسخہ انہیں دستیاب ہو گیا۔ جب اس میں امام اعظم ابوحنیفہ سے تعصب وطعن کا اظہار دیکھا تو شیخ الکردری نے 'المنخول' کی ان نامناسب باتوں کا علمی تعاقب کیا اور اس کے رد میں ایک مکمل کتاب لکھ دی۔

اس کتاب کی وجہ تالیف سے متعلق درجہ ذیل عبارت سے بھی یہی ظاہر ہوتا ہے کہ نہ صرف شیخ الکردری بلکہ دیگر اہل علم بھی المنخول کے ماتن سے متعارف اور اس متن کے مشملات سے اچھی طرح واقف تھے اسی لیے انہوں نے اس کتاب کی اُن قابل گرفت باتوں کا رد لکھنے کی درخواست کی جن کا تعلق امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ سے تھا۔

''ان بعض اصحابه ساله ان يكشف عن تزوير هذا الطاعن. .اى الغزالى..
وان يبين بطلان ماادعاه على ابى حنيفة فالف هذا الكتاب''(۱۱)

۔۔۔شیخ کردری کی یہ کتاب چھ ۶ فصلوں پر مشتمل ہے:

(۱)۔۔۔ فصل فى ذكر طعنه وبيان بطلانه

(۲)۔۔۔فصل فى ما يفضى اليه طعنه من الرذائل

(۳)۔۔۔ فصل فى دعواه وما يبطلها

(۴)۔۔۔ فصل فى بطلان مسالكه الثلاثه

(۵)۔۔۔ فصل فيما يلزم المجتهد وغيره

(۶)۔۔۔ فصل فى بعد مناقب الامام ابى حنيفة(۱۲)

۔۔۔اس کتاب کا اختتام ان کلمات سے ہوتا ہے:

''تم كتاب الرد على ابى حامد الغزالى بحمد الله وحسن توفيقه
وصلى الله على سيدنا محمد وآلهٖ وصحبهٖ وسلم''(۱۳)

بہرحال لب لباب یہ کہ کسی کی کتاب کا رَد لکھنا اُس وقت ہی ممکن ہے جب کتاب کا وجود بھی ہو اور رَد لکھنے والا اُس کتاب کے متن کے مندرجات اور سیاق وسباق سے اچھی طرح واقف بھی ہو۔

☆۔۔۔مفتی حجاز شہاب الدین احمد بن حجر الہیتمی مکی (م:۹۷۲ھ) نے لکھا:

النسخة التى رايتها مكتوباً عليها ان هذا الكتاب تصنيف محمود الغزالى....
هذا شخصٌ معتزلىٌّ،وليس هو حجة الاسلام

(یعنی 'المنخول' حجۃ الاسلام امام غزالی کی کتاب نہیں بلکہ دراصل یہ کتاب ایک اور شخص کی ہے جن کا نام محمود الغزالی معتزلی ہے)[۱۴]۔

☆۔۔۔جوشیہ ☆ نے ابن خلکان کے حوالے سے لکھا:

''اننا لا نعرفه الا عن طريق رد عنيف كتبه احد الحنفية ضده''[۱۵]۔

(یعنی بلاشبہ ہمیں اس کتاب کی نسبت کے صحیح ہونے کی کہیں سے تصدیق نہیں ہوسکی سوائے اِس کے کہ ایک حنفی عالم نے اُس کے رَد میں کتاب لکھی)۔

☆۔۔۔عربی مخطوطات کی تحقیق میں اختصاص کی شہرت رکھنے والے جرمن مستشرق کارل بروکلمان (۱۸۶۸ء۔۱۹۵۶ء) نے اِس امکان کا اظہار کیا کہ وہ اُن کے کسی شاگرد کی کتاب ہے۔ چنانچہ وہ لکھتے ہیں:

''ان من الممكن ان يكون احد تلاميذه قد نشره وفقا للدروس التي كان الغزالي يلقيه''[۱۶]۔

(یعنی ہوسکتا ہے کہ یہ (المنخول) اُن کے کسی شاگرد کی کتاب ہو جو امام غزالی کے ان دروس پر مشتمل ہو جو انہوں نے دورانِ درس دیئے تھے)۔

## اقوال وآراء کا تجزیہ:

عبدالرحمٰن البدوی نے بروکلمان ☆☆ کا یہ دعوی کہ۔۔۔کسی شاگرد کی کتاب ہے۔۔۔نقل کرنے کے بعد لکھا: ''ان بروكلمان لم يقدم دليلا على هذا الرای'' [۱۷]۔(یعنی بروکلمان نے اپنے اِس دعوی پر کوئی دلیل پیش نہیں کی)۔شاید البدوی یہ بتانا چاہتے ہیں کہ یہ دعوی بلا دلیل ہونے وجہ سے قابلِ اعتبار نہیں ہے۔مستشرق جوشیہ کا دعوی اور بروکلمان کا یہ امکان درست نہیں مانا جاسکتا کیونکہ بہت سے ٹھوس شواہد ہیں کہ یہ امام غزالی ہی کی کتاب ہے۔امام غزالی نے 'المستصفی' اور 'شفاء الغلیل' میں اِس کتاب کا ذکر کیا۔محقق احمد الکبیسی نے کتاب 'شفاء الغلیل' میں اُن تین ۳ مقامات کی نشاندہی کی ہے جہاں 'المنخول' کا ذکر ہوا[۱۸]۔امام غزالی کے زمانے سے آج تک اصولیین اور محققین کی ایک کثیر تعداد اس کتاب کو آپ سے منسوب کرتی چلی آئی ہے۔ بروکلمان کا انتقال ۱۹۵۶ء میں ہوا۔ چونکہ یہ کتاب اُس وقت تک طبع نہیں ہوئی تھی اور ہوسکتا ہے کہ شاید وہ اس کے مخطوطے کو بھی دیکھ نہ سکے ہوں جس کی وجہ سے اُس وقت تک کی

---

☆۔۔۔عبدالرحمٰن البدوی نے مؤلفات الغزالی صفحہ ۷۔۸ پر اور محمد حسن ھیتو نے المنخول کے مقدمے میں اسی طرح جوشیہ کے حوالے سے یہ بات نقل کی ہے۔

☆☆۔۔۔Carl Brockelman کارل بروکلمان، جرمنی سے تعلق رکھنے والے مستشرق ہیں جو Wroclaw یونیورسٹی جرمنی میں دراسات شرقیہ والعربیہ کے استاد رہے۔ وہ مشرقی علوم خاص طور پر تاریخ ادب عربی میں متخصص تھے۔انہوں نے متعدد کتابیں تالیف کیں اور ان کی کتاب 'تاریخ ادب عربی' کو خاصی شہرت حاصل ہوئی۔

دستیاب معلومات سے وہ یہی نتیجہ اخذ کر سکے ہوں۔

**کتاب 'المنخول' کی امام غزالی قدس سرہ کی طرف نسبت صحیح ہونے کے دلائل:**

جن لوگوں نے اِس کتاب کی نسبت میں شک کیا، ہوسکتا ہے کہ اُن کے زمانے تک اِس کتاب کے غیر مطبوعہ نسخہ کی کسی مکتبہ میں موجودگی کے بارے میں انہیں علم نہ ہوسکا ہو۔۔یا۔۔علم ہومگر دستیاب نہ ہونے کی وجہ سے وہ اِس کے عناوین اور اسلوب کا تجزیہ نہ کر سکے ہوں۔علماء کی اتنی کثیر تعداد نے اِس کتاب کو امام غزالی کی کتاب بتایا ہے تو اِس کی نسبت میں کسی قسم کے شک کی کوئی گنجائش باقی نہیں رہتی۔

☆۔۔۔طبقات الشافعیه الکبری کو امام غزالی کے حالات زندگی پر ایک بنیادی ماخذ کی حیثیت حاصل ہے، اس میں امام ابن السبکی شافعی (۷۲۷ھ۔۷۷۱ھ) نے نہ صرف اس کتاب کا ذکر کیا بلکہ اس کا زمانہء تالیف بھی بتا دیا۔۔۔''والمنخول فی اصول الفقه، الفه فی حیاة استاذه امام الحرمین''[19]۔اور 'المنخول فی اصول الفقه' کو انھوں نے اپنے استاذ امام الحرمین کی زندگی ہی میں تالیف کر لیا تھا۔

☆۔۔۔علامہ بدرالدین الزرکشی شافعی (۷۴۵ھ۔۷۹۴ھ)☆ نے 'البحر المحیط فی اصول الفقه' میں متعدد بار اس کتاب کا ذکر کیا[20]۔

☆۔۔۔امام ابواسحاق الشاطبی (م: ۷۹۰ھ)☆☆ نے 'کتاب الاعتصام' میں 'المنخول' کا ذکر کیا[21]۔

---

☆۔۔۔ابوعبداللہ بدرالدین محمد بن بہادر بن عبداللہ الترکی المصری الزرکشی شافعی، مصر میں ولادت ووفات ہوئی۔وہ فقیہہ، اصولی و محدث تھے، مصر کے شیخ الشافعیہ میں شمار ہوتے تھے۔کئی کتابیں لکھیں۔ البحر المحیط اصول فقہ کی ایک اہم کتاب ہے جو ۸ ضخیم جلدوں میں مصر، دارالکتب سے لجنۃ علماء الازھر کی تحقیق وتخریج احادیث کے ساتھ ۱۹۹۴ء میں شائع ہوچکی ہے۔اس کتاب میں امام زرکشی نے بہت سی ایسی آراء اور منقولات جمع کی ہیں جو ان سے قبل نظرانداز رہیں۔صاحب 'شذرات' کے مطابق امام زرکشی نے ۵۰۰ سے زائد امہات الکتب سے استفادہ کرکے یہ کتاب لکھی۔وہ ہر مسئلہ میں مختلف مذاہب کی آراء کو جمع کرتے ہیں۔اس کتاب پر عرب دُنیا کی جامعات میں ایم اے اور پی ایچ ڈی کے متعدد مقالات لکھے جاچکے ہیں۔

دیکھئے: فن اصول فقہ کی تاریخ، ص ۴۸۷۔۴۸۰/ ہدیۃ العارفین، ج ۲ ص ۱۷۵/ کشف الظنون، ج ۱ ص ۳۲۶/ شذرات الذھب، ج ۶ ص ۳۲۵۔

☆☆۔۔۔ابواسحاق ابراہیم بن موسیٰ بن محمد اللخمی الغرناطی شاطبی (م: ۱۳۸۸ء)، محدث، فقیہہ، اصولی، مفسر و محقق تھے۔امام شاطبی کو علم المقاصد کے مبتدع کی حیثیت حاصل ہے۔شیخ عبداللہ دراز نے الموافقات کے تحقیقی مقدمہ میں ان کی اس فن میں دوسروں پر سبقت کا ذکر کیا ہے۔علم المقاصد کا ظہور امام شاطبی سے پہلے ہی ہوچکا تھا مگر وہ سرسری تھا، اس فن کو ایک مربوط اور منظّم اور احسن انداز میں پیش کرنے کا سہرا امام شاطبی کے سر پر ہے۔شیخ محمد خضری اور شیخ علی حسب اللہ نے بھی ان کی اس فن کی تصنیف میں سبقت کو بیان کیا ہے۔کتاب الاعتصام بھی ایک اہم کتاب ہے جو احمد عبدالشافعی کی تصحیح اور ضبط کے ساتھ بیروت دارالکتب العلمیہ سے ۲۰۰۵ء میں شائع ہوچکی ہے۔

دیکھئے: الموافقات فی اصول الشریعہ، ابواسحاق الشاطبی الغرناطی، بیروت دارالمعرفہ، سنہ ند، ج ۱ ص ۲۵/ تحقیقی مقدمہ شیخ عبداللہ دراز/ اصول التشریع الاسلامی، شیخ علی حسب اللہ، مصر، دارالمعارف ۱۹۶۴ء، ص ۷/ اصول الفقہ شیخ محمد حضری بک، ص ۱۱۔۱۲۔

☆۔۔۔حسن بن محمد العطار شافعی (م:۱۲۵۰ھ) نے 'حاشیہ العطار ☆ علی جمع الجوامع ' میں کئی بار تذکرہ کیا[۲۲]۔

☆۔۔۔محمد بن علی الشوکانی (۱۱۷۲ھ۔۱۲۵۰ھ) ☆☆ نے 'ارشاد الفحول الی تحقیق علم الاصول ' میں 'المنخول ' کا متعدد بار ذکر کیا[۲۳]۔

☆۔۔۔المراغی نے 'الفتح المبین فی طبقات الاصولین ' میں دومرتبہ ذکر کیا[۲۴] الصفدی نے 'الوافی بالوفیات ' میں[۲۵] اور البدوی نے 'مؤلفات الغزالی ' میں بھی اِس کتاب کا ذکر کیا ہے[۲۶]۔

☆۔۔۔علامہ شبلی نعمانی نے 'کشف الظنون ' کے حوالے سے بتایا ہے کہ حاجی خلیفہ نے 'المنخول ' کا ذکر ایک دوسرے نام 'ردابی حنیفۃ ' سے کیا ہے[۲۷]۔ شاید اِس کی وجہ یہ ہو کہ 'المنخول ' کے بعض مقامات پر انہوں نے امام ابوحنیفہ پر تنقید کی۔ شیخ زاہد کوثری حنفی (م:۱۲۹۶ھ) ☆☆☆ نے اپنی کتاب میں امام ابو حنیفہ سے متعلق اُن غیر مناسب باتوں کو نقل کر کے بھر پور انداز میں رَد کیا اور یہ بھی اشارہ کیا کہ امام غزالی نے اپنی اس رائے سے رجوع کر لیا تھا[۲۸]۔ البدوی نے اِس بات کو ایسے ذکر کیا:

قدکتب ھذا الکتاب فی مطلع شبابہ ولعل حماسۃ الشباب وقدکان شافعیا متحمسا.
قددفعہ الی التھجم علی ابی حنیفۃ ھذا التھجم الذی آثار الحنفیۃ[۲۹]۔
(یعنی انہوں نے یہ کتاب نوجوانی یا پھر مکمل شباب کے زمانے میں تالیف کی۔ وہ متصلب شافعی تھے۔ اس میں انہوں نے امام اعظم ابوحنیفہ اور ان کے آثار پر اعتراضات کی بھرمار کی)۔

☆۔۔۔شمس الائمہ محمد بن عبدالستار کردری حنفی (۵۹۹ھ۔۶۴۲ھ) نے 'المنخول ' کے رَد میں کتاب بھی لکھی[۳۰]۔ مولانا عبدالحی نے اُس کی تصدیق کی اور لکھا۔۔۔فراءیت لہ رسالۃ فی الرد علی المنخول

---

☆۔۔۔اس حاشیہ پر شیخ عبدالرحمٰن شربینی اور حرم مکی کے مدرس شیخ محمد علی بن حسین مالکی کی قیمتی تقریرات ہیں۔ یہ بیروت، دارالکتب العلمیہ (سنہ ند) سے چھپ چکا ہے۔
دیکھئے: ہدیۃ العارفین، ج۵ ص۳۰۱/الفتح المبین، ج۳ ص۱۴۱/معجم الاصولیین، ج۲ ص۵۸ (۲۹۲)۔
☆☆۔۔۔محمد بن علی بن محمد بن عبداللہ الشوکانی الصغانی الیمانی، فقیہ، مجتہد، اصولی، مقری اور نظار تھے۔ تقلید ترک کر کے مجتہد بن گئے تھے۔ وہ تقلید کی مذمت کرتے اور اس کی تحریم بیان کرتے۔ 'ارشاد الفحول ' مختلف مطابع سے کئی بار طبع ہو چکی ہے۔ ریاض، مکتبہ دارالفضیلہ سے ۱۴۲۱ھ میں دو جلدوں میں ابوحفص سامی بن العرب الاثری مصری کی تحقیق و تعلیق کے ساتھ بھی شائع ہوئی۔ اس کا اختصار نواب محمد صدیق حسن خان قنوجی ہندی نے حصول المامول من علم الاصول کے نام سے کیا، وہ بھی مختلف بار چھپ چکا ہے۔
دیکھئے: ارشاد الفحول الی تحقیق من علم الاصول للشوکانی ، قاہرہ دارالکتب (سنہ ند) تحقیقی مقدمہ شعبان محمد اسماعیل، ص۳۴۔۳۳/ برصغیر میں تدوین اصول فقہ، فاروق حسن، گلوبل اسلامک مشن، نیویارک امریکہ، ص۹۲۔۹۱۔
☆☆☆۔۔۔محمد زاہد بن الحسن بن علی الکوثری (م:۱۹۵۲ء)، ان کا تعلق دولت عثمانیہ (ترکی) سے تھا، قاہرہ میں وفات پائی۔

لـلامام الغزالی ۔(یعنی میں نے ’المنخول‘ پر کردری کا رَد دیکھا ہے )۔ ’المنخول‘ وہی جو امام غزالی کی طرف منسوب ہے۔ یہ کتاب چند فصلوں پر مشتمل ہے۔ وہ امام غزالی کے ایک ایک قول کو لے کر اُس پر خوب جرح کرتے ہیں اور امام ابو حنیفہ کے مناقب اس ذیل میں بیان کرتے چلے جاتے ہیں (۳۱)۔

☆۔۔۔احـمـد الکبیسی کے مطابق ’شفـاء الغلیل ‘ کے تین ۳ مقامات پر امام غزالی نے ’الـمنخول ‘ کا ذکر کیا ہے (۳۲)۔

☆۔۔۔شبلی فرماتے ہیں: ’’اصول فقہ میں امام صاحب نے بہت سے مسائل خود ایجاد کیے ہیں چنانچہ ان کی کتاب ’الـمنخول ‘اِس دعوے کی بین دلیل ہے‘‘(۳۳)۔ وہ مزید فرماتے ہیں: ’’امام صاحب اس میں کسی امام ۔۔یا۔۔مجتہد کے پابند نہیں بلکہ جو کچھ کہتے ہیں نہایت بے باکی اور آزادی سے کہتے ہیں۔ صرف اِس عیب کی وجہ سے یہ کتاب علماء کی نظر سے گر گئی‘‘(۳۴)۔

## 'المنخول' کو امام محمد غزالی قدس سرہ کی کتاب نہ ماننے والوں کے دلائل:

مناظر احسن گیلانی، کتاب کی نسبت میں تردد کی یہ وجہ بیان کرتے ہیں: ''منخول میں یہی غزالی ہیں دوسرے ائمہ کی شان میں انہوں نے جو الفاظ استعمال کیے ہیں لوگوں کو اِس پر حیرت ہوتی ہے بلکہ امام کی طرف انتساب سے جن لوگوں کو انکار ہے اُس کی وجہ اِس کتاب کا طرزِ بیان ہے''(۳۵)۔

امام غزالی نے 'المستصفی' میں 'تھذیب الاصول' اور 'المنخول' کا ذکر اِس انداز میں کیا کہ دوسری بار مراتب سلوک طے کرنے کے بعد جب دروس میں مشغول ہوئے تو طلبہء فقہ و اصول فقہ نے ایک ایسی کتاب لکھنے کا اصرار کیا جو 'تھذیب الاصول' سے تو کم ہو کیونکہ اس کا رجحان مسائل کی کثرت اور استقصاء کی طرف ہے اور 'کتاب المنخول' سے بڑھ کر ہو، کیونکہ اس کتاب میں رجحان زیادہ اختصار کی طرف ہے (۳۶)۔

مناظر احسن اس عبارت پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں: ''مگر کہنے والا کہہ سکتا ہے کہ امام نے ان دونوں ('تھذیب الاصول' اور 'المنخول') کو جب اپنی تصنیف نہیں بتایا تو محض اس لیے کہ اُن کتابوں کا ذکر اِس موقعہ پر کر دیا ہے اِس کی دلیل نہیں ہوسکتی کہ یہ دونوں کتابیں ان ہی کی ہیں بلکہ 'تھذیب الاصول' کا انتساب کسی نے بھی اُن کی طرف نہیں کیا، ہوسکتا ہے 'المنخول' کا بھی یہی حال ہو، واللہ اعلم(۳۷)''۔

ھیتو نے 'المنخول' کے تحقیقی مقدمہ میں اُن باتوں کی نشاندہی کی جن کی وجہ سے اِس کتاب کو آپ کی طرف منسوب کرنے میں جھجک محسوس کی گئی۔ مختصراً مندرجہ ذیل ہے۔

### ا۔۔۔امام مالک کی طرف اقوال کی بلاحوالہ نسبت:

(الف)۔۔۔امام غزالی نے 'المنخول' میں امام مالک کی طرف یہ قول منسوب کیا کہ انہوں نے مصالح کی گفتگو میں اِس حد تک وسعت دی کہ دو تہائی امت کی استصلاح کی خاطر ایک ثلث امت کا قتل جائز کر دیا۔ اِسی طرح ایک اور قول میں اُن کی طرف یہ منسوب ہے کہ امام مالک کے نزدیک تعزیر میں قتل کی سزا بھی ہوسکتی ہے اور یہ کہ ضرورت و مصلحت کے پیش نظر اغنیاء سے سختی کے ساتھ مطالبہ درست ہو جاتا ہے۔ لیکن انہوں نے ان اقوال کے ماخذ کا حوالہ نہیں دیا اور بعض کتبِ مالکیہ میں تو اس کے برعکس ثابت ہے۔ بلاحوالہ اقوال کا نقل تو اس بات کی وجہ نہیں ہوسکتی کہ اس کے معیار کو ناقص سمجھا جائے۔ متقدمین میں یہ بات رائج تھی کہ وہ حافظہ پر اعتماد کی وجہ سے بغیر حوالہ بیان کر دیتے اور ان کے زمانے میں ان اقوال پر سب علماء مطلع ہوتے تھے اس لیے معیوب بات نہیں تھی۔

(ب)۔۔۔اِسی طرح امام غزالی اپنی کتاب 'المنخول' میں امام مالک کی طرف یہ قول منسوب کرتے

ہیں کہ وہ 'نسخ القرآن بالسنة ' کے عقلاً عدم جواز کے قائل ہیں، حالانکہ یہ بات بھی امام مالک سے غیر معروف ہے۔امام مالک کا اِس بارے میں مذہب یہ ہے کہ وہ 'نسخ القرآن بالسنة ' کو عقلاً جائز مانتے ہیں، مگر اس کا وقوع نہیں مانتے۔شاید انہی وجوہات کی بنا پر امام غزالی نے 'المستصفی' میں ان اقوال کو دوبارہ نقل نہیں کیا ہے۔

**۲۔۔۔امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کی طرف اقوال کی بلاحوالہ نسبت اور سخت لب ولہجہ:**

(الف)۔۔۔اسی طرح 'المنخول' میں امام ابوحنیفہ کی طرف یہ قول منسوب ہے۔۔۔'بان مطلق الا مر یفید التکرار '۔۔بے شک امر مطلق تکرار کا فائدہ دیتا ہے۔۔۔مگر امام ابوحنیفہ سے اِس کا اختلاف ثابت ہے۔ امام سرخسی نے فرمایا۔۔۔'الصحیح من مذهب علمائنا ان صیغة الامر لاتوجب التکرار ولا تحتمله '۔ اوردرست بات یہ ہے کہ ہمارے علماء کا مذہب ہے کہ امر کا صیغہ نہ موجب تکرار ہے اور نہ اس کا احتمال رکھتا ہے۔

(ب)۔۔۔پھر کچھ سطور کے بعد فرماتے ہیں۔۔۔'قال الشافعی مطلقة لایوجب التکرار ولکن یحتمله ... وقال بعضهم مطلقة یوجب التکرار الا یقوم دلیل یمنع منه '۔(یعنی اور (امام) شافعی نے فرمایا ۔۔۔کہ امر مطلق موجب تکرار نہیں لیکن اس کا احتمال رکھتا ہے۔اور بعض نے کہا کہ امر موجب تکرار ہے سوائے اس کے کہ کوئی دلیل اِس سے روک دینے کی موجود ہو)۔

امام غزالی احناف کی طرف قول منسوب کرنے کے بعد اُس کے بطلان پر استدلال پیش کرتے ہیں حالانکہ یہ قول تو خود بخود مذہب حنفی کے خلاف ہے اور ابن ہمام کا قول بھی اِس بارے میں مذہب حنفی کی تائید کرتا ہے۔وہ فرماتے ہیں۔۔۔'الصیغة الامر باعتبار الهیئة الخاصه لمطلق الطلب،لاتفید مرة ولا تکرار،ولا یحتمله، وهو المختار عند الحنیفة '۔(یعنی امر کا صیغہ اپنی خاص ہیئت کے اعتبار سے طلب مطلق کے لیے آتا ہے۔تکرار کا فائدہ نہیں دیتا اور نہ اس کا احتمال رکھتا ہے اور یہی احناف کا مختار مذہب ہے۔اور یہی بات کتب حنیفہ میں موجود ہے)۔

(ج)۔۔۔امام غزالی نے 'المنخول' کے آخر میں ایک فصل کے تحت مذہب امام شافعی کی دیگر مذاہب پر فوقیت اور اس کی وجہ بیان کی اور پھر امام ابوحنیفہ کے مذہب کا بطلان کیا۔جس کی تفصیلات۔۔۔'المنخول' میں 'المسلک الثالث فی الکلام علی مخالفات مالک وابی حنیفة رحمة اللّٰه علیهما '۔۔۔کے تحت ص ۴۹۹ سے دیکھی جاسکتی ہیں۔اُن کو غیر مجتہد کہا اور کہا کہ لغت سے نابلد ہیں۔اور کہا کہ انہوں نے جو مسائل فقہیہ بیان کئے وہ غلط ہیں۔شاید امام غزالی نے یہ سب اپنے استاد امام جوینی کے منہج کی پیروی

میں کیا، کیونکہ انہوں نے بھی اپنی کتاب 'مغیث الخلق' میں ایسا ہی کیا تھا۔

**۳۔۔۔ایک حدیث سے متعلق امام غزالی کا موقف:**

امام غزالی عدد کے مفہوم کے بیان میں کہتے ہیں کہ اگر کوئی یہ دلیل دے کہ رسول اللہ ﷺ نے۔۔۔ سازیدعلی السبعین۔۔۔اُن لوگوں کے لیے فرمایا جن کے بارے میں یہ آیت نازل ہوئی:

اِسۡتَغۡفِرۡ لَهُمۡ اَوۡ لَا تَسۡتَغۡفِرۡ لَهُمۡ ؕ اِنۡ تَسۡتَغۡفِرۡ لَهُمۡ سَبۡعِيۡنَ مَرَّةً فَلَنۡ يَّغۡفِرَ اللّٰهُ لَهُمۡ ؕ ﴿۹:۸۰﴾

(ترجمہ: اُن کی نجات کے لیے تم شفاعت کرو یا نہ کرو، اگر ستر مرتبہ کرو گے تو بھی اللہ نہ بخشے گا اُن کو) (معارف القرآن)۔

امام غزالی فرماتے ہیں۔۔۔'علی ان مانقل فی اٰیة الاستغفار کذب قطعا، اذا الغرض منه التناهی فی تحقیق الیاس من المغفرة فکیف یظن برسول اللّٰه ﷺ ذهوله عنه'۔آیت استغفار کے بارے میں جو حدیث سے نقل کیا گیا وہ قطعی کذب ہے کیونکہ اس آیت کا مقصد ہی اُن کے بارے میں مغفرت کی کسی امید سے روکنا ہے۔اور آپ ﷺ سے یہاں مغفرت کا گمان نہیں کیا جا سکتا۔۔۔شاید 'سازید علی السبعین' کے حدیث نہ ہونے کے بارے میں امام غزالی کو وہم ہو گیا، حالانکہ یہ حدیث صحیح ہے اور بخاری، مسلم و غیرھما نے اس کی تخریج کی ہے۔

**۴۔۔۔'المنخول' اور 'المستصفی' کے اسالیب میں یکسانیت کا فقدان:**

(الف)۔۔۔امام غزالی نے اپنی وفات سے ایک۔۔یا۔۔دو۲ برس قبل 'اصول فقہ' پر کتاب 'المستصفی' لکھی۔اِس کا مقدمۃ الکتاب منطقی انداز پر تحریر کیا جبکہ 'المنخول' میں ایسا نہیں کیا۔'المستصفی' کے طرز بیان سے ایسا محسوس ہوتا ہے کہ 'علم کلام' کے بغیر 'اصول فقہ' کا فہم ممکن نہیں اور وہ قرآنی دلائل سے اپنے اس موقف کا دفاع کرتے ہیں جبکہ 'المنخول' میں یہ مماثلت نظر نہیں آتی۔

(ب)۔۔۔'المنخول' کے اکثر ابواب میں عدم توازن ہے۔بعض میں اِس قدر اختصار ہے کہ بس اشارے معلوم ہوتے ہیں جو مشکل الفہم ہیں۔اور کبھی اسلوبِ بیان اِس کے برعکس اتنا سہل ہوتا ہے کہ سمجھنے میں کسی قسم کی دشواری اور پیچیدگی نہیں ہوتی۔جبکہ 'المستصفی' سمجھ میں رکاوٹ بننے والے اختصار اور طبیعت پر گراں گزرنے والی طوالت سے پاک ہے[۳۸]۔

**مذکورہ بالا اقوال و آراء کا تجزیہ:**

☆۔۔۔صرف کتاب اللہ ہی تمام اغلاط سے مبرا و منزہ ہے۔اور امام غزالی مجدد ہونے کے ساتھ ساتھ ایک

انسان بھی تھے۔ یہ اُن کی بیس ۲۰ سے اٹھائیس ۲۸ سال کی عمر کے زمانے کی تصنیف ایک ابتدائی کوشش تھی (۳۹)۔ اس سے بہت زیادہ توقعات وابستہ کر لینا۔۔یا۔۔اس کا 'المستصفی' سے موازنہ کرنا درست نہیں ہے۔

☆۔۔۔اگرچہ 'المنخول' کی بعض عبارات سے لگتا ہے کہ یہ کتاب امام جوینی کی وفات کے بعد کی تصنیف ہے، جیسے وہ فرماتے ہیں:

ا۔۔۔''ھذا ماقاله الامام رحمه الله فيه''(۴۰)۔

۲۔۔۔''والتزام مافيه شفاء الغليل، والاقتصار على ماذكره امام الحرمين رحمه الله فى تعاليقه من غيرتبديل''(۴۱)

مذکورہ بالا عبارات میں 'رحمه الله' کے الفاظ سے ظاہر ہوتا ہے کہ 'المنخول' کی تالیف کے وقت امام جوینی زندہ نہیں تھے۔شاید کتاب تو امام جوینی کی زندگی میں لکھی ہو اور اُن کی وفات کے بعد کچھ حذف ترمیم و اضافہ کرتے وقت رحمہ اللہ وغیرہ کے الفاظ لکھے ہوں۔ 'المنخول' کا بالکل درست زمانہ بتانا مشکل ہے مگر اتنا وثوق سے کہا جا سکتا ہے کہ یہ امام غزالی ہی کی تصنیف ہے۔واللہ اعلم

☆۔۔۔جہاں تک امام ابوحنیفہ سے متعلق سخت اندازِ بیان کا تعلق ہے تو یہ بتانا ضروری ہے کہ عمر، تجربہ اور علم کے ساتھ ساتھ انسان کے غور و فکر کے زاویے بھی تبدیل ہوتے رہتے ہیں اور وہ اپنے ماضی کے نظریات سے رجوع بھی کر لیتا ہے۔تو اس لیے اُن کے بارے میں اچھا گمان رکھنا چاہیے اور خاص طور پر اِس صورت میں جبکہ وہ خود اس کا برملا اظہار بھی کر رہے ہوں۔ چنانچہ 'احیاء علوم الدین' کی عبارات سے اُن کے مسلکی تعصب کا ترک اور نظریات سے رجوع کا اظہار ہوتا ہے۔وہ امام ابوحنیفہ کی بے حد تعریف میں فرماتے ہیں:

> ونحن الان ذكرنا من احوال فقهاء الاسلام مانعلم به ان ماذكر ناه ليس طعنا فيهم، بل هو طعن فيمن اظهر الاقتداء بهم منتحلا لمذا هبهم ، وهو مخالف لهم فى اعمالهم وسيرتهم ، فالفقهاء الذين هم زعماء الفقه وقادة الخلق. اعنى الذين كثر اتباعهم فى المذهب ، خمسة: الشافعى ومالك، واحمد بن حنبل، وابوحنيفة، وسفيان الثورى رحمهم الله تعالىٰ وكل واحد منهم كان عابدا ، وزاهدا، عالما بعلوم الأخرة ، وفقيها فى مصالح الخلق فى الدنيا، ومريدا بفقهه وجه الله تعالىٰ. فهده خمس خصال، اتبهم وفقهاء العصر من جملتها على خصلة واحدة، وهى التشمير والمبالغة فى تفاريع الفقه(۴۲)۔

(یعنی اور اب ہم کچھ فقہائے اسلام کے احوال کا ذکر کرتے ہیں جس سے تم جان لو گے

کہ جو کچھ ہم نے فقہاء کرام کے بارے میں لکھا ہے وہ اُن کی شان میں گستاخی نہیں ہے بلکہ یہ سب باتیں تو اُن لوگوں کے بارے میں کہی گئی ہیں جو اپنے آپ کو فقہاء سلف کا پیروکار ظاہر کر کے اُن کے اعمال و کردار (وافکار) کے برعکس کچھ اور طرح کی باتوں کو اُن سے منسوب کر رہے ہیں۔ (یعنی اُن کی شہرت کو نقصان پہنچا رہے ہیں)۔ حالانکہ وہ ہمارے اسلاف فقہاء کرام تو زعماء الفقه وقادة الخلق (فقہ کے رئیس و امام اور لوگوں کے پیشوا) تھے۔ لوگوں کی اکثریت نے اُن کے مذہب کی تقلید کی ہے۔ وہ پانچ فقہائے کرام امام شافعی، امام مالک، امام احمد بن حنبل، امام ابوحنیفہ اور سفیان ثوری رحمہم اللہ ہیں۔ یہ سب ہی عبادت گزار، زاہد، علوم آخرت کے ماہر، دُنیا میں مخلوق کی بہتری کی فکر میں لگے رہنے والے اور اپنی فقہ سے صرف اور صرف اللہ کی خوشنودی چاہنے والے تھے۔ یہ پانچ خصائص ہیں جن میں فقہاء عصر نے ان کی اتباع کی اور ان میں سے ایک خصلت یہ ہے کہ فقہ کی فروعات کو کثرت سے ذکر کرنا)۔

۔۔۔اِس کے بعد فرمایا۔۔۔

**واما ابو حنیفة رحمة اللّٰه تعالٰی، فلقد کان ایضا عابدا زاهدا، عارفا باللّٰه تعالٰی، خائفا منه، مرید ا وجه اللّٰه تعالٰی بعلمه**[۴۳]۔

(یعنی اور یقیناً امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ، عابد، زاہد، عارف باللہ تعالیٰ اور اُس سے ڈرنے والے اور اپنے علم سے اللہ کی خوشنودی کا ارادہ رکھنے والے بھی تھے)۔

۔۔۔مذکورہ بالا دونوں عبارتوں سے امام غزالی کے رجوع کا یقین کرنا اور بدگمانی سے بچنا چاہیے۔

☆۔۔۔شبلی نعمانی، امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ سے متعلق امام غزالی رحمہ اللہ کی نظریاتی تبدیلیوں پر یہ تبصرہ فرماتے ہیں:

کتاب میں امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کی نہایت سختی سے حرف گیری کی ہے اور دعویٰ کیا ہے کہ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے مسائل فی صدی ۹۰ غلط ہیں۔ چونکہ امام صاحب نے 'احیاء العلوم' میں امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کی نہایت مدح کی ہے، اس کے علاوہ ائمہ دین کو بُرا کہنا امام صاحب کی شان سے بھی بعید ہے، اس لئے یہ خیال کیا گیا کہ وہ امام غزالی رحمہ اللہ کی تصنیف نہیں ہوسکتی۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ صرف اِس دلیل کی بناء پر یہ دعویٰ نہیں کیا جاسکتا۔ اولاً رجال وتاریخ کی تمام کتابوں میں وہ امام صاحب ہی کی طرف منسوب کی گئی ہے۔ ثانیاً امام صاحب کے ابتدائی حالات جس نے غور سے پڑھے وہ سمجھ سکتا ہے کہ ابتداء میں امام صاحب کا مزاج کس قدر مجادلہ پسند اور نکتہ چین واقع ہوا تھا۔ محدث عبدالغافر نے امام صاحب کو دونوں زمانوں میں دیکھا تھا اُن کا بیان ہے کہ امام صاحب ابتداء میں نہایت

جاہ پسند، خود پسند اور مغرور تھے۔ لیکن آخر میں اُن کی حالت بدل گئی اور وہ کچھ سے کچھ ہو گئے۔ 'منخول' اُسی ابتدائی زمانے کی تصنیف ہوگی۔ ہم نے اس کتاب کو دیکھا ہے، خود اس کی طرز تحریر بتاتی ہے کہ وہ نشہء شباب کے زمانے کی تصنیف ہے (۴۴)۔

☆۔۔۔مناظر احسن گیلانی ساری بحث کو سمیٹتے ہوئے ناصحانہ انداز میں کہتے ہیں:

خیر کچھ بھی ہو امام غزالی رحمہ اللہ نے جب 'المستصفی' میں اپنا رویہ بدل دیا تو اب اُن سے شکایت ہی فضول ہے (۴۵)۔

☆۔۔۔ امام غزالی رحمہ اللہ نے دوسروں کے نظریات سے علمی اختلاف کیا اور ان سے بھی اختلاف کیا گیا۔ امام غزالی رحمہ اللہ نے اپنے استاد امام جوینی سے بھی اختلاف کیا۔ انہوں نے 'المنخول' میں امام جوینی رحمہ اللہ کی آراء و مسلک کو اختیار کیا، اُن کا دفاع کیا۔ مگر 'المستصفی' میں کئی جگہ انہوں نے اپنے استاد کی آراء کی موافقت نہیں کی۔ مثلاً: 'المنخول' میں صفت کے مفہوم سے احتجاج جائز ہونے میں امام جوینی رحمہ اللہ کا مسلک اختیار کیا، اِسے جائز قرار دیا، اس مذہب کے دفاع میں اور منکرین کے رد میں دلائل دیے۔ مگر 'المستصفی' میں انہوں نے اُس رائے کے بجائے یہ موقف اختیار کیا کہ صفت کے مفہوم سے احتجاج غیر حجت ہوگا (۴۶)۔

☆۔۔۔اگر یہ بات مان لی جائے کہ امام غزالی رحمہ اللہ نے 'المنخول' میں امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کے بارے میں سخت انداز اختیار کیا اور یہ اُن کی شان سے بعید ہے، تو اگر نسبت کا یہی معیار مانا جائے تو اُن کی زندگی کے آخری زمانے کی کتاب بھی اس معیار پر پوری نہیں اترتی۔ 'المستصفی' میں بھی وہ امام اعظم سے سخت الفاظ میں اختلاف کرتے ہیں اور کہتے ہیں۔۔۔ انہوں نے متعدد معاملات میں ایک معتبر حدیث کو چھوڑ کر قیاس۔۔یا۔۔استحسان سے کام لیا۔ مثلاً: ''امام غزالی رحمہ اللہ نے زنا کی سزا پر چار گواہوں کی شرط (جو متقی ہوں اور زنا واقع ہونے کی جگہ پر موجود ہوں) اپنانے کے لیے امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ پر تنقید کی۔ امام غزالی رحمہ اللہ کے مطابق یہ زنا کے ثبوت میں شبہ کا معاملہ ہے جس کی وجہ سے حد زنا نافذ نہیں ہوتی، کیونکہ حدیث کے مطابق شک کی تمام صورتوں میں حدود کو منسوخ کر دینا چاہیے۔ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کی رائے استحسان پر مبنی ہے۔ بدیہی طور پر انہوں نے تکذیب المسلمین کو بنیاد بنایا۔ امام غزالی رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ کا حکم اپنی پسند پر مبنی ہے اور استحسان کی ایک صورت ہے جس پر عمل نہیں کرنا چاہیے'' (۴۷)۔

امام غزالی رحمہ اللہ نے ائمہ سے اختلاف کیا اور ان سے بھی اختلاف کیا گیا۔ مثلاً: ابن رشد مالکی نے کتاب 'تہافۃ التہافہ' میں امام غزالی رحمہ اللہ سے شدید اختلاف کیا۔ اور اُن کے نظریات کا رَد لکھنے کی کوشش کی

جس پر مستشرقین نے یہ تک کہہ دیا ہے (۴۸)۔

The Tahafut is, then, more than a straight forwored refutation of Al-Ghazali's work.

(’تہافہ‘، امام غزالی رحمہ اللہ کے کام کا ایک بھرپور اور مدلل رَد بلکہ اس سے بھی بڑھ کر ہے)

☆۔۔۔ایک طرف تو امام غزالی رحمہ اللہ کو بہت شہرت ملی تو دوسری طرف ان کی زندگی سے ہی حاسدین بھی آپ کی شہرت کو نقصان پہچانے کے درپے رہے۔ مثلاً: ایک مسئلہ میں امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ پرانہوں نے تنقید کی تھی، مخالفین نے اُسے بنیاد بنا کر سنجر کے دربار میں شکایت کر دی۔ امام صاحب کو طلب کیا گیا، انہوں نے اپنی وضاحت پیش کی، بادشاہ اتنا متاثر ہوا کہ آپ کو مسند تدریس کی پیشکش کر دی (۴۹)۔

**’المنخول‘ اور ’المستصفی‘ کے طرز تحریر میں یکسانیت کیوں نہیں ہے؟۔**

☆۔۔۔’المستصفی‘ کا مقدمۃ الکتاب منطقی انداز پر لکھا اور فرمایا۔۔۔’’ومن لایحیط بھافلا ثقۃ لہ بعلومہ اصلا ‘‘(۵۰)۔ (یعنی جو ان مقدمات منطقیہ کا احاطہ نہیں کرے گا اُس کے علوم کا حقیقت میں کوئی اعتبار نہیں ہوگا)۔۔۔جبکہ ’المنخول‘ میں یہ انداز نظر نہیں آتا۔

☆۔۔۔امام غزالی اصول فقہ میں درست طریقے اور مناسب و متوازن علم کلام داخل کرنے کے قائل ہیں۔ اس کا صحیح استعمال نہ کرنے والوں کو تنبیہ کرتے ہیں:

> وانما اکثر فیہ المتکلمون من الاصولیین لغلبۃ الکلام علی طبائعھم، فحملھم حب صناعتھم علی خلطہ بھذہ الصنعۃ کما حمل اللغۃ والنحو بعض الاصولیین علی مزج جملۃ من النحو بالاصول، فذکروا فیہ من معانی الحروف ومعانی الاعراب جملا ھی من علم النحو خاصۃ، وکما حمل حب الفقہ جماعۃ من فقھاء ماوراء النھر، کابی زید رحمہ اللہ تعالیٰ واتباعہ علی مزج مسائل کثیرۃ من تفاریع الفقہ بالاصول، فانھم وان اوردوھا فی معرض المثال (۵۱)۔
>
> (یعنی اور بلاشبہ اکثر اصولی متکلمین نے اُن کے طبائع پر علم کلام کے غلبہ کے باعث اس فن (اصول فقہ) کو اس (علم کلام) کے ساتھ خلط ملط کر دیا۔ جس طرح کہ لغت ونحو کا غلبہ رکھنے والوں نے کیا کہ نحو اصول میں ملا کر اس میں ’معانی الحروف‘ اور ’معانی الاعراب‘ کی ابحاث کو شامل کر دیا جس کا تعلق ’علم النحو‘ سے تھا۔ اِسی طرح فقہ کا غلبہ رکھنے والی ماوراءالنہر کے فقہاء کی جماعت، جیسے ابی زید رحمہ اللہ اوران کے متبعین نے بھی بہت سے مسائل میں فقہ کی تفریعات سے اصول نکالنے اور مثالیں پیش کرنے میں کیا)۔

## کتاب 'المنخول' کی امتیازی خصوصیات

**۔۔۔منفرد اندازِ بیان:**

'المنخول' و'المستصفی' میں مختلف اندازِ بیان اس لیے ہے کہ ان دونوں کتابوں کے زمانہ میں لگ بھگ دو۲ عشروں سے زیادہ کا فرق ہے۔اور یہ بات بھی ہے کہ امام غزالی اپنی تمام تصانیف میں منفرد اسلوبِ تالیف و اندازِ استنباط، بحث و تمحیص اور جمع و ترتیب کی جدت سے قاری کو حیران کرنے کا ملکہ رکھتے تھے۔ یہ اُن کی تحریروں کا ایک اور امتیازی وصف ہے، نہ کہ عیب۔

**۔۔۔علم کلام محمود اور مذموم میں حد فاصل لاتے ہیں:**

جہاں تک علم کلام کی آمیزش کی بات ہے تو 'احیاء العلوم' کے شارح علامہ المرتضیٰ زبیدی (۱۱۴۵ھ۔۱۲۰۵ھ)☆ نے امام غزالی رحمہ اللہ کے اِس طریقہ کا دفاع کرتے ہوئے وضاحت کی کہ وہ کس قسم کے علمِ کلام اور کلامیہ مباحث و مسائل کی حمایت کرتے تھے(۵۲)۔

**۔۔۔آزادانہ سوچ کی کمی:**

ابتدائی زمانے کی اِس کتاب میں وہ ایک مکمل آزادانہ سوچ رکھنے والے شخصیت کے طور پر نظر نہیں آتے بلکہ اُن کی حیثیت زیادہ تر اپنے استاد کی آراء و افکار کے ناقل، مدافع اور مدون کی نظر آتی ہے۔اُن کی تعالیق کو بغیر زیادتی و کمی کے من و عن بیان کر دیتے ہیں اور اُن کی آراء کے متبع رہتے ہیں اور وہ خود 'المنخول' کے آخر میں اِس بات کی طرف اشارہ بھی کر دیتے ہیں:

> وهذا تمام القول فی الکتاب، وهو تمام المنخول من تعلیق الاصول ، بعد حذف الفضول، وتحقیق کل مسالة بماهیة العقول، مع الاقلاع عن التطویل، والتزام مافیه شفاء الغلیل، والاقتصار علی ماذکره امام الحرمین رحمه الله فی تعالیقه، من غیر تبدیل وتزید فی المعنی وتعلیل ، سوی تکلف فی تهذیب کل کتاب بتقسیم فصول، وتبویب ابواب ، روما لتسهیل المطالعة عند مسیس الحاجة الی المراجعة، والله اعلم بالصواب(۵۳)
>
> (یعنی اور یہاں کتاب 'المنخول من تعلیق الاصول' مکمل ہوتی ہے، اِس میں غیر

---

☆۔۔۔محمد بن محمد بن محمد بن عبدالرزاق حسینی، زبیدی، ابوالفیض، لقب مرتضیٰ، لغت، حدیث، رجال اور انساب کے زبردست عالم تھے۔اصلاً واسط (عراق) کے تھے، بالگرام (ہندوستان) میں ولادت ہوئی، زبید (یمن) میں پروان چڑھے، مصر میں قیام کیا اور وہیں طاعون سے وفات پائی۔انہوں نے اتحاف السعادة المتقین کے نام سے امام غزالی کی احیاء العلوم الدین کی شرح لکھی۔
دیکھئے: موسوعہ فقہیہ، ج۳ ص۴۹۲

ضروری کا حذف اور ہر مسئلہ کی عقول کی ماہیت کے لحاظ سے تحقیق ہے، طوالت سے اجتناب اور جو کچھ 'شفاء الغلیل' میں ہے اُس سے التزام کیا ہے اور امام حرمین رحمہ اللہ نے جو کچھ اپنے تعلیقہ میں فرمایا ہے میں نے اس کے معنی میں تبدیلی، زیادتی و کمی کے بغیر اس کا اختصار کیا، سوائے اِس کے کہ ہر کتاب کی تقسیمِ فصول اور تبویب ابواب میں کانٹ چھانٹ کرنے کے اس ارادے سے کہ مطالعہ کے وقت مراجعت میں آسانی ہو سکے)۔

### ۔۔۔امام جوینی رحمہ اللہ کی آراء سے اعراض:

امام جوینی رحمہ اللہ سے عقیدت و پیروی نے انہیں اپنی رائے کے اظہار سے روک نہیں دیا تھا، وہ 'المنخول' میں ان سے اعراض بھی کرتے ہیں اور ان کے مسلک کے خلاف کو بھی اختیار کرتے ہیں۔ مثلاً: امام جوینی رحمہ اللہ شرعی طور پر دو علتوں کو ایک معلول پر جمع کرنے کو مطلقاً ممتنع قرار دیتے ہیں، باوجود اِس کے کہ عقل اِس کو جائز مانتی ہے۔ امام غزالی رحمہ اللہ، امام جوینی رحمہ اللہ کے اس مسلک کے خلاف کو اختیار کرتے ہیں اور کہتے ہیں۔۔۔ 'والمختار ان العلل قد تزدحم علی حکم واحد' (۵۴)۔ (یعنی اور اس بارے میں مذہب مختار یہ ہے کہ علل حکمِ واحد پر جمع ہو سکتی ہیں)۔ پھر اِس بارے میں مخالفین کے رَد میں دلائل دیئے۔

### ۔۔۔قائل کا مکمل حوالہ دینا:

'المنخول' میں کچھ ایسی خوبیاں ہیں جو 'المستصفی' میں بھی نہیں، جیسے 'المنخول' میں امام غزالی رحمہ اللہ جب کسی کا قول نقل کرتے ہیں تو اکثر قائل کا نام بھی بتاتے ہیں جبکہ 'المستصفی' میں وہ اکثر ایسا نہیں کرتے بلکہ صرف اُن کے نزدیک جو قول مختار ہوتا ہے اُسے بیان کرنے کے بعد دوسروں کی آراء کو مختصراً بیان کرتے ہیں۔ یہ اصول فقہ کی امہات الکتب میں ہے جو علماء اور شائقین علم میں متداول ہیں۔

### اختلاف رائے شریعت میں مشروع ☆ ہے یا ممنوع؟

اہل علم کا اختلاف اسلامی تعلیمات کا حسن ہے، نہ کہ عیب، ہر زمانے کے اہل علم ایک دوسرے سے اختلاف کرتے رہے ہیں اور آئندہ بھی ایسا ہوگا۔ کیا ان کا اختلاف نصوص شریعہ کے خلاف تھا؟ شرعی اصولوں میں متصادم رائے قابل قبول نہیں ہے۔ امام الحرمین الجوینی نے مذہب شافعی کی دوسرے مذاہب پر ترجیح ☆☆

---

☆۔۔۔مشروع وہ ہے جسے شرع نے جائز قرار دیا ہو اور الشریعہ وہ سیرابی حاصل کرنے والے لوگوں کے اُترنے کی جگہ ہے۔

☆☆۔۔۔تعارض اور ترجیح کے الفاظ اہل اصول اور فقہ کے یہاں مذکور ہوتے ہیں اور دو مختلف مؤقف میں تعارض کو دُور کرنے کے لیے فقہی مسالک میں سے ہر مسلک میں ترجیح کی کچھ وجوہ ہوتی ہیں۔ جب دو باتوں میں کلی یا جزئی تعارض (ٹکراؤ) ہو جائے اور دونوں میں تطبیق ممکن ہو تو تطبیق دیں گے ورنہ ترجیح کا راستہ اپنائیں گے اور ترجیح یہ ہے کہ ایک دلیل کو اس کے معارض دوسری دلیل پر مقدم کرنا اور یہ اسی وقت ممکن ہوگا جب ایسا کرنے کی کوئی مضبوط وجہ بھی موجود ہو۔

پر مغیث الخلق فی ترجیح القول الحق کے نام سے کتاب لکھی۔اس میں امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ اوران کے مذہب کے حوالے سے اس سے ملتی جلتی گفتگو کی جو امام غزالی نے المنخول میں کی،تو کیا صرف اس وجہ سے نفس کتاب کا اِنکار کردیں۔

۔۔۔اورکئی مسائل پرامام ابوحنیفہ رحمہ اللہ سے بھی صاحبین نے بھی اختلاف کیا۔احمد بن یحییٰ ابن ابی جعفر العقیلی الحلبی (ولادت:۳۰۸ھ) نے ایک کتاب لکھی تھی جس میں انہوں نے امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ اوران کے اصحاب کے درمیان جوعلمی اختلافات ہوئے اُن کو جمع کیا[۵۵] 'ایضاح المحصول' کے مقدمۃ التحقیق میں عمار الطالبی نے الجوینی کے دوسرے اہل علم سے اختلاف کے منہج کواس طرح بیان کیا۔۔۔"خالف بعض الائمہ ومنھم امام مدرسة الشافعی نفسه"۔(یعنی امام جوینی رحمہ اللہ نے جن بعض ائمہ سے اختلاف کیا ان میں شافعی مذہب کے بانی امام شافعی رحمہ اللہ بھی شامل ہیں)[۵۶]۔یہ کوئی ایسی بات نہیں ہے جس کی وجہ سے نفس کتاب کا اِنکار کردیا جائے۔

**اقوال وآراء جمع کر کے قول مختار بیان کرتے ہیں:**

امام غزالی نے'المنخول'(ص ۴۱-۴۴)'حقیقة العلم وحده'(یعنی علم کی حقیقت اوراس کی تعریف) کے نام سے ایک فصل قائم کی اورعلم کی حقیقت وتعریف کے حوالہ سے فرمایا:والمختار ان العلم لاحد له، اذا العلم صریح فی وصفه، مفصح عن معناه، ولا عبارة ابین منه، وعجزنا عن التحدید لا یدل علی جهلنا بنفس العلم، کما اذا سئلنا عن حد رائحة المسک عجزنا عنه '(یعنی اوراس بارے میں مختار قول یہ ہے کہ علم کی تعریف ممکن نہیں ہے کیونکہ وہ اپنے وصف میں صریح ہے اوراپنے معنی بیان کرنے میں فصیح ہے،کوئی دوسرے الفاظ اس کی اس سے زیادہ توضیح نہیں کرسکتے اورعلم کی تعریف نہ کرسکنے سے یہ لازم نہیں آتا کہ ہم نفس علم سے جاہل ہیں۔اوراس کو یوں سمجھنا چاہیے جیسے اگر کوئی ہم سے پوچھے کہ مشک کی خوشبو کی تعریف بیان کروتو ہم اس کی خوشبو کا علم رکھنے کے باوجود اس کو بیان کرنے سے قاصر ہوں گے کیونکہ مشک خود اپنے بیان میں واضح ہے۔اوراس کی خوشبو کو عبارت والفاظ میں بیان نہ کرسکنے سے یہ ثابت نہیں ہوگا کہ ہم مشک کی خوشبو کے علم سے جاہل ہیں)۔

**تقاسیم العلم میں بہترین گفتگو:**

'المنخول' کی تیسری فصل تقاسیم العلم میں امام غزالی فرماتے ہیں: کہ علم تقسیم ہوتا ہے قدیم اورحادث میں۔علم قدیم تو اللہ کے ساتھ مخصوص ہے اورعلم حادث کی دوقسمیں ہیں:ایک ھجمی اوردوسری نظری۔ ھجمی وہ علم ہے جو بغیر غوروفکر کے حاصل ہوتا ہے،جیسے لذات کا علم،تکالیف کا علم وغیرہ۔نظری وہ علم

ہے جو انسان کو غور وفکر کے نتیجہ میں حاصل ہوتا ہے اور اس کی ابتداء اپنی پیدائش اور ذات میں غور وفکر سے ہوتی ہے۔ وہ فرماتے ہیں: 'النظری ما یفضی علیه النظر الصحیح' (یعنی نظری علم درست غور وفکر کا نتیجہ ہوتا ہے)۔ اور وہ مزید فرماتے ہیں: 'ولنعلم ان العلوم لا تفاوت فیها بعض حصولها، وان دق مدر کها' (یعنی جب علوم حاصل ہو جائیں تو ان میں فرق نہیں رہتا اگر چہ وہ مشکل سے حاصل ہوئے ہوں)۔

**۔۔۔خلاصۂ بحث ونتائج:**

'المنخول' کے مصنف امام غزالی رحمہ اللہ ہی ہیں نہ کہ امام الجوینی اور نہ ان کا کوئی شاگرد اور نہ محمود معتزلی، یہ ایک بہترین کتاب ہے جو مبتدئین ۔۔یا۔۔ متوسط سطح کے طلبہ کے لیے لکھی ہوگی۔ کیونکہ اوائل زمانہ میں وہ امام جوینی کے حلقہء درس کے معید تھے۔ صرف ذاتِ باری تعالیٰ کو کمال مستلزم ہے جو ہر نقص سے پاک ہے۔ کتاب اللہ کے سوا ہر کتاب میں خطا وخامی کا امکان ہوتا ہے اور اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔۔۔اِنَّ بَعۡضَ الظَّنِّ اِثۡمٌ... ﴿۴۹:۱۲﴾۔ (یعنی بلاشبہ کوئی کوئی گمان گناہ ہوتا ہے) اور حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔۔۔ حسن الظن من حسن العبادة [۵۷] (یعنی حسن ظن رکھنا حسن عبادت میں سے ہے)، اس لیے ہمیں اسلاف کے بارے میں سوء ظن سے دُور رہنا چاہیے اور یہی گمان رکھنا چاہیے کہ انہوں نے علمی مواخذہ والی باتوں سے ضرور رجوع کر لیا ہوگا۔ اور 'احیاء علوم الدین' میں جب واضح طور پر انہوں نے ائمہ کی شان میں بہترین گفتگو کی ہے لہٰذا بعد کی تحریروں میں جو لکھا وہی اُن کا ائمہ کے بارے میں موقف سمجھنا چاہیے۔

# ﴿ حواشی ﴾

۱۔طبقات الشافعیه الکبری، تاج الدین ابن السبکی تحقیق محمود الطناحی وعبداللہ الحلو دار هجر للطاعة والنشر ۱۴۱۳ھ ج۶، ص۲۲۵
۲۔موقف الامام الغزالی من علم الکلام ویلیه تاملات کلامیة فی کتاب المنقذ من الضلال، سعید عبد اللطیف فودة ۱۴۳۰ھ۔۲۰۰۹ء اردن: دار الفتح للدراسات ولنشر، ص۵۴
۳۔ دراسته تاریخیه للفقه واصوله،مصطفی سعید الخن، الشرکة المتحده للتوزیع،سنہ ند،ص۱۹۵
۴۔المنجد فی اللغة والاعلام، بیروت: دار المشرق ۱۹۸۶ء،ص۷۹۷
۵۔صحیح بخاری، ابوعبداللہ محمد بن اسماعیل البخاری، کتاب العلم، باب قول المحدث رقم ۴، باب الامام المسالهرر قم ۵، حدیث۶۱ ۔۶۲ ص۱۴ دارالسلام ۱۹۹۹ء
۶۔الغزالی، علامہ شبلی نعمانی،ص۳۴
۷۔حوالہ سابق
۸۔حوالہ سابق
۹۔مؤلفات الغزالی،عبدالرحمٰن البدوی،کویت، دارالقلم،ص۱۳
۱۰۔حوالہ سابق،ص۱۳۔۱۴
۱۱۔حوالہ سابق
۱۲۔حوالہ سابق،ص۱۴۔۱۵
۱۳۔حوالہ سابق،ص۱۵
۱۴۔الخیرات الحسان فی مناقب الامام الاعظم ابی حنیفة النعمان،شہاب الدین احمد بن حجر الھیتمی م:۹۷۲ھ مصر: مطبع سعادہ ۱۳۲۴ھ،ص۴
۱۵۔المنخول من تعلیقات الاصول للغزالی پر محمد حسن ھیتو کا تحقیقی مقدمہ،ص۳۱
۱۶۔ حوالہ سابق
۱۷۔مو لفات الغزالی،عبدالرحمٰن البدوی الکویت وکالة المطبوعات ۱۳۹۷ھ۔۱۹۷۷ء،ص۷
۱۸۔شفاء الغلیل فی بیان الشبه والمخیل ومسالک التعلیل، پر احمد الکبیسی کا تحقیقی مقدمہ بغداد، مطبعه الارشاد ۱۳۹۰ھ/۱۹۷۱ء ص۲۳۔۲۲

۱۹۔طبقات الشافعیہ الکبریٰ ،تاج الدین السبکی ج٦،ص۲۲۵
۲۰۔البحر المحیط فی اصول الفقہ، بدرالدین الزرکشی تحقیق محمد محمد تامر لبنان بیروت: دارالکتب العلمیہ ۱۴۲۱ھ/ ۲۰۰۰ء ج۱،ص۳۶،ص۱۲۸،ص۳۱۵
۲۱۔کتاب الاعتصام، امام الشاطبی تحقیق عبداللہ دراز لبنان: بیروت دار المعرفۃ ج۲،ص۱۲۵
۲۲۔حاشیہ العطار علی جمع الجوامع ،حسن العطار لبنان بیروت: دارالکتب العلمیہ ۱۴۲۰ھ/ ۱۹۹۹ء، ص۱۸۳اور،ص۲۵۰
۲۳۔ارشاد الفحول الی تحقیق علم الاصول، محمد بن علی الشوکانی تحقیق محمد سعید البدری ابومصعب لبنان بیروت دارالفکر ۱۴۱۲ھ/ ۱۹۹۲ء،ص۲۷،ص۱۵۵،ص۴۶۷
۲۴۔الفتح المبین فی طبقات الاصولیین، المراغی،ج۲،ص۳،۴ اور،ص۱۰۔۸
۲۵۔الوافی بالوفیات،صلاح الدین خلیل بن ایبک الصفدی تحقیق احمد الارناووط اورترکی مصطفیٰ بیروت: دار احیاء التراث العربی ۱۴۲۰ھ/ ۲۰۰۰ء ج۱،ص۲۱۱۔۲۱۳ (۱۷۸)
۲۶۔مولفات الغزالی،البدوی ص۷
۲۷۔الغزالی،شبلی نعمانی ص۳۴
۲۸۔احقاق الحق بابطال الباطل فی مغیث الخلق،محمد زاہد الکوثری (م: ۱۳۷۱ھ) کراچی ایچ ایم سعید کمپنی ۱۴۰۸ھ/ ۱۹۸۸ء،ص۱۵،۸۴
۲۹۔مولفات الغزالی،البدوی ص۷
۳۰۔الغزالی،شبلی نعمانی ص۳۴
۳۱۔تدوین فقہ واصول فقہ،سید مناظر احسن گیلانی کراچی: الصدف پبلشر ۱۴۲۸ھ ص۱۵۵
۳۲۔شفاء الغلیل فی بیان الشبہ والمخیل ومسالک التعلیل للغزالی پر،احمد الکبیسی کا تحقیقی مقدمہ،ص۲۷
۳۳۔الغزالی،شبلی نعمانی ص۴۱
۳۴۔حوالہ سابق ص۳۸
۳۵۔تدوین فقہ واصول ،فقہ سید مناظر احسن گیلانی،ص۱۵۴
۳۶۔المستصفی للغزالی ص۳
۳۷۔تدوین فقہ واصول فقہ ،سید مناظر احسن گیلانی ص۱۵۳
۳۸۔المنخول من تعلیقات الاصول للغزالی پر محمد حسن ھیتو کا تحقیقی مقدمہ،ص۳۸۔۴۳
۳۹۔Al-Ghazal,The mystic,Smith,Margaret,Lahore Hijra Publication(1983)Pp15-16

۴۰۔المنخول من تعلیقات الاصول للغزالی دمشق: دار الفکر طبع ثانی (۱۴۰۰ھ) ص ۴۸۸
۴۱۔حوالہ سابق ص ۵۰۴
۴۲۔احیاء العلوم الدین ،ابوحامد محمد بن محمد بن محمد الغزالی الشافعی الطّوسی کتاب العلم ،بیروت: دار الکتب العلمیہ ۱۴۱۹ھ۔۱۹۹۸ء، ج۱،ص ۳۳
۴۳۔حوالہ سابق
۴۴۔الغزالی، شبلی نعمانی ،ص ۳۴
۴۵۔تدوین فقہ واصول فقہ ،سید مناظر احسن گیلانی ص ۱۵۵
۴۶۔فن اصول فقہ کی تاریخ، عہد رسالت سے عصر حاضر تک، فاروق حسن کراچی: دارالاشاعت ۲۰۰۶ء ص ۲۶۵
۴۷۔المستصفی من علم الاصول، ابوحامد محمد بن محمد بن محمد الغزالی الشافعی الطّوسی ، کراچی: ادارۃ القرآن والعلوم الاسلامیہ ۱۴۰۷ھ۔۱۹۸۷ء، ج۱،ص ۳۹
۴۸۔ Encyclopedia of Islamic Civilisation and Religion, Edited by Lan Richard Netton. New york & London, Routle Dge(2008) p196
۴۹۔الغزالی، شبلی نعمانی، ص ۲۶
۵۰۔المستصفی للغزالی ،ج۱،ص ۷
۵۱۔حوالہ سابق
۵۲۔تاریخ افکار وعلوم اسلامی، علامہ راغب الطباخ مترجم مولانا افتخار احمد بلخی لاہور: اسلامک پبلیکیشنز لمیٹیڈ ۱۹۷۹ء، ص ۱۱۸۔۱۱۷
۵۳۔المنخول من تعلیقات الاصول للغزالی ،ص ۵۰۴
۵۴۔حوالہ سابق ص ۳۹۳
۵۵۔تاج التراجم فی طبقات الحنفیة ،شیخ زین الدین قاسم بن قطلو بغام: ۸۷۹ھ بغداد: ،مکتبة المثنی ۱۹۶۲ء ص ۶۱
۵۶۔ایضاح المحصول من برھان الاصول: ابوعبداللہ محمد بن علی المازری مالکی (۴۵۳ھ۔۵۳۶ھ) پر عمار الطالبی کا مقدمہ تیونس: دار الغرب الاسلامی (سنہ ند) ص ۱
۵۷۔سنن ابی داؤد، کتاب الادب باب فی حسن الظن ،حدیث ۴۹۹۳

## ﴿فصل سوم﴾

## ﴿امام غزالی قدس سرہ کی اصول فقہ میں آخری کتاب ’المستصفی‘ کا تعارف﴾

### کتاب المستصفی من علم الاصول:

### ۔۔۔’کتاب المستصفی‘ کا زمانۂ تالیف:

امام غزالی کی اواخر زندگی کا سب سے بڑا اصول فقہ پر کام ’المستصفی‘ کی تالیف ہے۔امام غزالی نے اپنی وفات سے ایک۔۔یا۔۔دو سال قبل یعنی ۵۰۴ھ/۱۱۱۰ء۔۔یا۔۔۵۰۳ھ/۱۱۰۹ء میں ’احیاء علوم الدین‘ کی تکمیل کے بعد اس کتاب کو تصنیف کیا۔’احیاء علوم الدین‘ ۴۹۰ھ۔۴۹۸ھ کے دوران شام، قدس، حجاز اور طوس میں تصنیف کی گئی[۱]۔سعید عبد اللطیف فودۃ کے مطابق اِس کتاب کو انہوں نے ۵۰۳ھ میں تالیف کیا[۲]۔ہوسکتا ہے کہ اس کی تالیف کا زمانہ ۵۰۳ھ۔۵۰۴ھ کی درمیانی مدت ہو جس کی وجہ سے سنہ کے اختلاف کے باوجود دونوں موقف درست ہیں۔’المستصفی‘ اصول فقہ پر اُن کی آخری اور شاید زندگی کی بھی آخری کتاب ہو۔

### ۔۔۔’کتاب المستصفی‘ کس ذہنی سطح کے لیے لکھی گئی؟

یہ کتاب علم اصول فقہ کے مبتدی کے لیے نہیں ہے۔جو اصول فقہ میں تعمق چاہتے ہوں اور اس فن میں متخصص بننے کا ارادہ رکھتے ہوں یہ اُن کے لیے ہے۔

### وجہ تسمیہ:

استصفی یستصفی استصفاء سے مفعول مستصفی ہے۔استصفی الشئی یعنی استخلصہ کسی چیز کو صاف وشفاف اور خالص بنا دینا۔یعنی یہ کتاب امام غزالی کی بصیرت، آراء وافکار، اُن کے فقیہانہ، متکلمانہ، فلسفیانہ وصوفیانہ علمی وعملی تجربات کا ماحصل اور نچوڑ ہے۔کتاب ’المستصفی‘ کی مقبولیت کے ساتھ ساتھ ’المستصفی‘ کا لفظ اتنا مقبول ہوا کہ بعد میں مختلف فنون پر جو کتابیں منظر عام پر آئیں اُن میں بھی یہ لفظ استعمال کیا گیا، مثلاً امام غزالی کی وفات کے اکہتر ۷۱ سال بعد یمن کے عالم ابن معن (م:۵۷۱ھ) نے اپنی کتاب کا نام ’المستصفی فی ذکر سنن المصطفی‘ رکھا[۳]۔

## 'المستصفی' کی طباعتیں اور تحقیقات:

'کتاب المستصفی' احسن ترتیب وتبویب، واضح العبارات اور دوسری کئی امتیازی اوصاف کی وجہ سے اجل کتب اصول الفقہ میں شمار ہوتی ہے۔ اس کی متعدد طباعتیں مختلف ممالک سے ہوتی رہیں۔

۱۔کتاب 'فواتح الرحموت' کے ساتھ دو جلدوں میں مصر المطبعه الامیریه بولاق سے ۱۳۲۴ھ/ ۱۹۰۳ء میں۔

۲۔اور محمد مصطفیٰ ابو العلا کی تحقیق و تعلیق سے ایک جزء میں ۱۳۵۶ھ/ ۱۹۳۵ء میں اور پھر ۱۳۹۱ھ/ ۱۹۷۱ء میں۔

۳۔محمد عبد السلام عبد الشافی کی تحقیق سے بیروت لبنان دار الکتب العلمیه سے ۱۴۱۳ھ/ ۱۹۸۳ء میں ایک جزء میں

۴۔اور قاہرہ، مطبعه مصطفی محمد سے ۱۹۳۷ء میں۔

۵۔ اور مطبع التجاریه سے ۱۳۵۶ھ میں ایک جلد میں۔

۶۔اور پھر بغداد، مکتبه المثنی سے ۱۹۷۰ء میں۔

۷۔ابراہیم محمد رمضان کی تقدیم ضبط و تعلیق کے ساتھ دو جلدوں میں بیروت، دار الارقم بن ابی الارقم سے ۱۴۱۴ھ/ ۱۹۹۴ء میں۔

۸۔محمد سلیمان الاشقر کی تحقیق کے ساتھ بیروت، موئسسه الرساله سے ۱۹۹۷ء میں۔

۹۔حمزہ بن زہیر حافظ کی تحقیق کے ساتھ چار جلدوں ۲۱۵۶ صفحات میں جده، دار النشر شركة المدينة المنورة للطباعة والنشر سے، سنہ ند، میں۔

۱۰۔بیروت دار الکتب العلمیه سے عبد اللہ محمود محمد عمر کے اہتمام کے ساتھ ۲۰۱۴ء/ ۱۴۳۵ھ میں ۶۰۸ صفحات میں شائع ہوئی۔

۱۱۔ناجی السوید کی اہتمام و تحقیق سے دو جلدوں ۷۵۷ صفحات میں بیروت المكتبة العصريه سے ۱۴۲۹ھ/ ۲۰۰۸ء میں بھی طبع ہو چکی ہے۔

## 'المستصفی' کا خطی نسخہ:

'المستصفی' کا ایک نسخہ بعنوان مخطوط المستصفی من علم الاصول موئسسة الملک عبد العزیز، الدار البیضاء میں موجود ہے جو المکتبه الوقفیه کی ویب سائٹ www.waqfeya.net سے ڈاؤن لوڈ کیا جا سکتا ہے۔

## 'المستصفی' کے دوسری زبانوں میں ترجمے:

۔۔۔'المستصفی' کا انگریزی میں ترجمہ:

☆۔۔۔احمد زکی منصور حماد نے 'المستصفی' کے ایک جزء کا انگریزی زبان میں ترجمہ کیا، اُس پر تحقیق کر

کے یونیورسٹی آف شکاگو سے پی ایچ ڈی کیا، بعد میں یہ مقالہ۔۔۔

Al Mustasfa Min ilm Al Usul:On Legal theory of Muslim Jurisprudence

۔۔۔کے عنوان سے دارالثقافہ سے شائع ہوا۔

**۔۔۔'المستصفی' کا ترکی زبان میں ترجمہ:**

Yunus Apaydin نے ترکی زبان میں اس کا ترجمہ کیا جو بعنوان۔۔۔

islam HukuKunda Deliller ve Yorum Metodolojisi 'المستصفی' Imam Gazali

کیا جو دو جلدوں میں ترکی قیصریہ Kayseri کے مکتبہ Rey Yayincilik سے ۱۹۹۴ء میں شائع ہوا۔

**'کتاب المستصفی' کے بارے میں ابن خلدون کی رائے:**

ابن خلدون، عبدالرحمٰن بن محمد بن محمد مالکی (۷۳۲ھ۔۸۰۸ھ) نے امام الحرمین کی البرھان اور امام غزالی کی 'المستصفی' کو اصول فقہ کی اُن چار کتابوں میں شمار کیا ہے جن پر کتبِ اصول فقہ کی عمارت قائم ہے۔ وہ فرماتے ہیں:

**'و کان من احسن ما کتب فیه المتکلمون کتاب البرهان للامام الحرمین المستصفی للغزالی وهما من الاشعریة و کتاب العمد لعبد الجبار و شرحه المعتمد لابی الحسن البصری و هما من المعتزلة و کانت الاربعة قواعد هذا الفن وارکانه'**[۴]

(یعنی متکلمین کی اصول فقہ پر عمدہ کتب میں سے یہ ہیں: امام الحرمین کی 'البرھان'، اور امام غزالی کی 'المستصفی' ہیں، اور عبدالجبار کی 'کتاب العهد' اور اس کی 'شرح المعتمد' جو ابوالحسین البصری کی ہے، یہ دونوں معتزلی ہیں۔ اور یہ چاروں کتابیں اِس فن کی بنیاد اور ارکان کہلائیں)۔

'المستصفی' اصولِ فقہ کے ارکانِ اربعہ کتب میں سے ایک ہے۔ ابن خلدون نے اِسے اصول فقہ کی بنیادی کتب میں شمار کیا ہے۔ دس ۱۰ سال تک راہِ سلوک کی منازل طے کرنے کے بعد امام غزالی قدس سرہ نے جب بغداد میں دوبارہ تدریس کا آغاز کیا تو یہ کتاب تالیف کی۔

## کتاب 'المستصفی' کی امتیازی خصوصیات:

اصول فقہ پر کوئی اہم کتاب 'المستصفی' کے ذکر۔۔یا۔۔اقتباس سے خالی نظر نہیں آتی۔ یہ کتاب مذاہب اہل سنت کے درمیان ہم آہنگی کی بہترین مثال ہے۔

امام غزالی شافعی ہیں مگر وہ اپنی اس کتاب میں تقریبا ہر اہم مسئلہ میں قاضی ابوبکر ابن الباقلانی مالکی (م:۴۰۳ھ) کی آراء کا ذکر کرتے ہیں جن کا شمار اصول فقہ وکلام وغیرہ کے اقطاب مالکیہ میں ہوتا ہے۔ امام الباقلانی ☆عقائد میں ابوالحسن اشعری کے اور فقہ میں امام مالک کے پیرو تھے۔ اور 'المستصفی' کے شارحین میں متعدد مالکی علماء شامل ہیں۔ جیسے، ابن الناظر مالکی (م:۶۷۹ھ)، ابوجعفر احمد بن محمد العامری الغرناطی مالکی (م:۶۹۹ھ)، اوراس کا اختصار کرنے والے متعدد علماء مالکی ہیں۔ جیسے، ابن رشد الحفید القرطبی مالکی (م:۵۹۵ھ)، احمد بن محمد الازدی الاشبیلی مالکی (م:۶۵۱ھ)، ابن رشیق الربعی المصری مالکی (م:۶۸۰ھ)۔ اس کے علاوہ ابن قدامہ المقدسی (م:۶۳۰ھ)، جو مسلکاً حنبلی ہیں، انہوں نے بھی اس کا اختصار لکھا۔ اور دوسرے شوافع کی کتبِ اصولیہ میں ایسا نظر نہیں آتا۔

### ۔۔۔اکتا دینے والی طوالت اور فہم میں رکاوٹ بننے والے اختصار سے پاک:

یہ کتاب مفہوم کے سمجھنے میں خلل پیدا کرنے والے اختصار اور اکتا دینے والی تفصیل کے درمیان میانہ روی پر مشتمل متن ہے۔ اِس میں تحقیق وترتیب کے جس طریقہ کا اہتمام کیا گیا ہے اس میں کتاب 'المنخول' کی طرح حد درجہ اختصار نہیں اور نہ ہی کتاب 'تہذیب الاصول' کی طرح طوالت ہے۔ امام غزالی فرماتے ہیں:

> **ثم ساقنی قدر الله تعالیٰ الی معاودة التدریس و الافادة فاقترح علی طائفة من محصلی علم الفقه تصنیفا فی اصول الفقه ، اصرف العنایة فیه الی التلفیق بین الترتیب والتحقیق، والی التوسط بین الاخلال والاملال - علی وجه یقع فی الفهم دون کتاب "تهذیب الاصول" لمیله الی الاستقصاء و الاستکثار، وفوق کتاب "المنخول" لمیله الی الایجاز والاختصار۔ فاجبتهم الی ذلک مستعینا بالله، وجمعت فیه بین الترتیب والتحقیق لفهم المعانی** (۵)

☆۔۔۔ابوبکر، محمد بن طیب بن محمد بن جعفر، کا تعلق بصرہ (بغداد) سے تھا۔ وہ الباقلانی (قاف کے زیر کے ساتھ) سے مشہور ہیں۔ باقلاء (لوبیا) فروشی کی وجہ سے یہ نسبت ہے۔ شیخ الباقلانی نے رافضیوں، معتزلہ اور جہمیہ وغیرہ کا رد کیا۔ آپ منصب قضا پر فائز رہے۔ عضد الدولہ نے آپ کو روم کی طرف سفیر بنا کر بھیجا تو آپ نے عیسائی علماء کے ساتھ بادشاہ کی موجودگی میں مناظرے کیے۔ اصول فقہ میں آپ کی کتاب التقریب و الارشاد کے بارے میں امام زرکشی نے کہا کہ یہ اپنے فن میں علی الاطلاق سب سے بہترین کتاب ہے۔۔۔دیکھئے موسوعہ فقہیہ، ج۱ص۴۵۲

(یعنی پھر جب اللہ تعالیٰ نے تدریس وافادہ کی طرف لوٹنے پرامادہ فرمایا تو علم فقہ کے شائقین نے اصول فقہ میں کتاب لکھنے کی خواہش کا اظہار کیا تو میں نے اپنی توجہ تحقیق وترتیب کے درمیان مزین کرنے اور رکاوٹ وتیزی کے درمیانی راستے کو اس طرح اپنایا کہ فہم پر گراں نہ ہو جو کتاب 'تہذیب الاصول' سے گہرائی وکثرت میں کم اور ایجاز واختصار میں 'کتاب المنخول' سے زیادہ ہو، تو میں نے اللہ سے مدد طلب کرتے ہوئے اُن کی خواہش کو پورا کیا اور میں نے اِسے فہم معانی کے لیے ترتیب وتحقیق کے مابین جمع کر دیا)۔

### امام محمد غزالی قدس سرہ 'المستصفی' میں مستقل شخصیت کے حامل نظر آتے ہیں:

امام غزالی اِس کتاب میں آراء کے اظہار میں آزاد دکھائی دیتے ہیں۔ وہ اپنی آراء کو امام الحرمین سے کلیۃ مقید نہیں کرتے بلکہ صرف حق جاننے کی صورت میں ۔۔یا۔۔اس کے بغیر چارہ نہ ہونے کی صورت میں وہ اُن کی راہ اختیار کرتے ہیں ورنہ وہ اس کی جگہ دوسرے اقوال لے آتے ہیں اور ایسا کرنے کی وجہ بھی بیان کر دیتے ہیں، یعنی اِس کتاب میں وہ 'المنخول' کی طرح اپنے استاد امام الحرمین کی آراء واقوال سے چمٹے نظر نہیں آتے۔ شیخ محمد خضری بک 'المستصفی' کے اسلوب پر تبصرہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

> وعبارة المستصفی راقية من حيث اسلوبها العربی ولم يكن الغزالی ممن يشح علی القرطاس فتراه كما قال يطلق فيه العنان حتی يبلغ الغاية مما يريد: ولم يكن قدجاء فی زمنهم حرور التلخيص والاختصار لان همهم الوحيد كان تاديه المعنی الی فكر السامع طال الكلام او قصر [٦]
>
> (یعنی اسلوب کے اعتبار سے کتاب 'المستصفی' کی عبارت بہت بلند پایہ ہے۔ امام غزالی کاغذ کے استعمال میں بخیل نہیں تھے بلکہ جب تصنیف کے لئے بیٹھتے تو عنان قلم کو چھوڑ دیتے اور جو کچھ بیان کرنا ہوتا کھل کر بیان کرتے۔ آپ کے دَور میں اختصار وتلخیص کا رواج نہیں ہوا تھا۔ ان حضرات کا مقصد یہ ہوتا تھا کہ مفہوم ومعنی کو سامع کے ذہن میں اُتار دیا جائے خواہ کلام طویل ہو۔۔یا۔۔مختصر)۔

### 'المستصفی' کی اقطابِ اربعہ میں تقسیم کا متنوع انداز:

امام غزالی اپنی ہر کتاب کے اوائل میں ایک خاکہ پیش کرتے ہیں اور پھر اُس کے مطابق بحث کو ایک منظّم اور مربوط انداز میں چلاتے ہیں۔ اِسی طرح امام غزالی نے حمد وصلاۃ کے بعد 'المستصفی' میں بتایا کہ یہ کتاب ایک مقدمہ اور چار اقطاب پر مرتب کی گئی ہے۔ مقدمہ تمہید کی مانند ہے اور چار اقطاب مقصود کے خلاصہ وذکر پر مشتمل ہیں۔ پھر ساری ابحاث اقطابِ اربعہ کے گرد گھومتی ہیں۔ وہ فرماتے ہیں:

اعلم انک اذا فهمت ان نظر الاصولی فی وجوه دلالة الادلة السمعية علی الاحکام الشرعية، لم يخف عليک ان المقصود معرفة کيفية اقتباس الاحکام من الادلة فوجب النظر فی الاحکام، ثم فی الادلة واقسامها ، ثم فی کيفية اقتباس الاحکام من الادلة ثم فی صفات المقتبس الذی له ان يقتبس الاحکام ، فان الاحکام ثمرات ۔ وکل ثمرة فلها صفة وحقيقة فی نفسها،ولها مثمر، ومستثمروطريق فی الاستثمار ۔ والثمرة: هی الاحکام اعنی الوجوب، والحظر ، والندب، والکراهة والاباحة ، والحسن والقبح، والقضاء، والاداء، والصحة والفساد وغيرها:والثمر هی الادلة ، وهی ثلاثة:الکتاب ،والسنة ، والاجماع فقط وطرق الاستثمار هی: وجوه دلالة الادلة، وهی اربعة: اذالاقوال، اما ان تدل علی الشئی بصيغتها ومنظومها، اوبفحواها ومفهومها ،وباقتضائها وضرورتها، اوبمعقولها ومعناها المستنبط منها، والمستثمر: هوالمجتهد، ولابدمن معرفة صفاته، شروطه واحکامه، فاذن جملة الاصول تدور علی اربعة اقطاب:

القطب الاول: فی الاحکام ، والبداء ة بها اولی، لانها الثمرة المطلوبة، القطب الثانی: فی الادلة، وهی الکتاب والسنة والاجماع۔ وبها التثنية.... القطب الثالث: فی طريق الاستثمار، وهو وجوه دلالة الادلة .... القطب الرابع: فی المستمثر،وهو المجتهد الذی يحکم بظنه، ويقابله المقلد الذی يلزمه اتباعه ، فيجب ذکر شروط المقلد والمجتهد وصفاتهما(۷)

(یعنی جان لوکہ بے شک اگرتم 'احکام شرعیہ' میں 'ادلہ سمعیہ' کی دلالت کی وجہ،اصولی کی نظر میں سمجھ چکے ہوتو تم پرادلہ سے احکام کے اقتباس کی کیفیت ،اور پھرادلہ اوراس کے اقسام میں، پھرادلہ سے احکام کے اقتباس کی کیفیت، پھر مقتبس کی صفات میں جو احکام سے اقتباس کرتا ہے، کی معرفت میں مقصود پوشیدہ نہیں رہے گا۔تو بلاشبہ'احکام' ثمرات ہیں اور ہرثمر اپنے اندرایک صفت وحقیقت رکھتا ہےاوراس کاایک مثمر،مستثمر اور طریق استثمار ہے۔اور ثمرہ وہ احکام ہیں یعنی وجوب،حظر ،ندب، کراہت، اباحت، حسن وقبح، قضاء واداء، صحت وفساد ،وغیرہ۔اورمثمر وہ ادلہ ہیں جوصرف تین ہیں یعنی کتاب، سنت،اجماع۔اورطریق الاستثمار وہ ادلہ پردلالت کرنے والی وجوہ ہیں جو چار ہیں، کیونکہ اقوال۔۔یا۔تو شئ پر اپنے صیغہ ونظم کے اعتبار سے دلالت کریں گے ۔۔یا۔۔اپنے مقصد ومعنی کے اعتبار سے اپنے اقتضاء وضرورت کے اعتبار سے ۔۔یا۔۔اپنے معقول اور

اُس سے مستنبط معنی کے اعتبار سے دلالت کریں گے۔ اور مستثمر وہ مجتہد ہے، اس لئے اُس کی صفات، شروط و احکام کی معرفت ضروری ہے۔ تو اِس صورت میں جملہ اصول چار اقطاب میں گردش کریں گے۔ قطب اول احکام میں ہے، اس کے ساتھ ابتداء کرنا زیادہ بہتر ہے کیونکہ ثمرہ مطلوب ہوتا ہے۔ قطب ثانی ادلہ میں ہے، اور وہ کتاب، سنت، اجماع ہے اور اس کو ثانیاً بیان کرنا بہتر ہے۔ قطب ثالث طریقہ الاستشمار (نتیجہ طلب کرنے کے طریقہ) میں ہے، اور وہ ادلہ کی دلالت کی وجوہ ہیں۔ قطب رابع مستثمر میں ہے اور مجتہد ہے، جو اپنے ظن سے حکم لگاتا ہے اور اس کے مقابلہ میں مقلد ہے جو اُس کی اتباع کو اپنے اوپر لازم کرتا ہے، تو مجتہد اور اُس کی صفات کے ساتھ مقلد کی شروط کا ذکر واجب ہوگا)۔

۔۔۔امام غزالی نے احکام کو بمنزلہ ثمرہ کہا، جیسے ایک درخت سے اُس کے پھل احکام ہیں۔

**'المستصفی' کا منطقی مقدمہ لکھا اور اسے تمام علوم کے لیے ضروری قرار دیا:**

دُنیا کی ہر تہذیب کے کچھ منطقیانہ اصول ہوتے تھے۔ منطق اپنے موقف کو واضح اور موثر طریقے سے پیش کرنے کا ذریعہ ہے۔ اصول فقہ کی اِس کتاب کا مقدمہ منطق میں ہے اور امام غزالی یہ سمجھتے تھے کہ یہ مقدمہ تمام علوم کے لیے ضروری ہے، اور وہ یہ بھی سمجھتے ہیں کہ جو اس منطقی مقدمہ کا احاطہ نہ کرے اس کے علم کا اہل علم کے یہاں کوئی اعتبار نہیں، اِسی لئے وہ فرماتے ہیں:

نذکر فی ھذہ المقدمة مدارک العقول، وانحصارھا فی الحد و البرھان، ونذکر شرط الحد الحقیقی، وشرط البرھان الحقیقی، واقسامھما علی منھاج اوجز مما ذکرناہ فی کتاب 'محک النظر' و کتاب 'معیار العلم' ولیست ھذہ المقدمة من جملة الاصول، ولا من مقدماتہ الخاصة بہ، بل ھی مقدمة العلوم کلھا ومن لا یحیط بھا فلاثقة لہ بعلومہ اصلا، فمن شاء ان لایکتب ھذہ المقدمة فلیبدا بالکتاب من القطب الاول، فان ذلک ھو اول اصول الفقہ، وحاجة جمیع العلوم النظریة الی ھذہ المقدمة کحاجة اصول الفقہ[۸]

(یعنی ہم اِس مقدمہ میں مدارک العقول، حد اور بُرھان میں اس کے انحصار کو بیان کریں گے اور ہم 'حد حقیقی' کی شروط اور 'برھان حقیقی' کی شرط اور اِن دونوں کے اقسام کو مختصراً بیان کریں گے۔ جیسے ہم نے کتاب 'محک النظر' اور کتاب 'معیار العلم' میں ذکر کیا ہے۔ اور یہ مقدمہ مکمل اصول فقہ میں نہیں اور نہ اس کے مقدماتِ خاصہ میں ہے بلکہ یہ مقدمہ تمام علوم کے لئے ہے اور جو اِس کا احاطہ نہیں کرے گا اُس کے علوم کا اصلاً کوئی اعتبار نہیں۔ اور جو اِس مقدمہ کو نہ لکھنا چاہے تو اُسے چاہیے کہ وہ کتاب میں قطب اول سے ابتداء کرلے کیونکہ وہ

’اصول فقہ‘ کا ابتدائیہ ہے اور تمام علوم نظریہ کو اس مقدمہ کی اسی طرح ضرورت ہے جس طرح اصول فقہ میں اِس کی حاجت ہے )۔

کہا جاتا ہے کہ ارسطو نے جو علمی میراث چھوڑی اس میں منطق کا حصہ زیادہ ہے۔علم منطق، فلسفہ کی ایک شاخ ہے۔امام غزالی فلسفہ سے پرہیز کے باوجود منطق پر پختہ اعتماد کرتے ہیں۔انہوں نے المستصفی کا مقدمہ منطقیہ لکھا اور اسے دوسرے تمام علوم کے لیے بھی ضروری قرار دیا۔امام غزالی نے ان کی جن دو کتابوں ’محک النظر ‘ اور ’معیار العلم فی فن المنطق ‘ کا ذکر کیا وہ طبع ہو چکی ہیں۔

### درست نتائج کے لیے مقدمات کی درست ترتیب ضروری ہے:

امام غزالی المستصفی میں اس بات کو عام فہم انداز میں سمجھاتے ہیں اور فرماتے ہیں کہ ایک مادہ ہوتا ہے دوسری اُس کی شکل، جیسے لکڑی مادہ ہے اور میز اُس کی شکل، اور کپڑا مادہ ہے قمیص اُس کی شکل۔ یہ ممکن نہیں کہ میز کپڑے سے اور قمیص لکڑی سے تیار ہو۔اور مقدمات ظنیہ سے نتیجہ بھی ظنی ہوگا اور مقدمات قطعیہ سے قطعی۔( یعنی کوئی پیٹ کی تکلیف میں طبیب کے پاس جائے، یہ تکلیف کئی احتمالات رکھتی ہے۔اگر طبیب ( ظن ) اندازے سے کوئی دوا تجویز کرے تو نتیجہ قطعی نہیں ہوگا۔اگر الٹرا ساونڈ اور تمام طبی آلات سے جانچنے کے بعد دَوا دے تو نتیجہ قطعی ہوگا )۔

### امام غزالی نے اصول فقہ میں نئے زاویہ نگاہ متعارف کرائے:

علم کلام کی شرعی نقطہ نظر سے کیا حیثیت ہے؟ علم کلام کے یہ مسائل ومباحث بعینہٖ آپ ﷺ سے مروی نہیں ہیں تو کہیں یہ بدعت سیئہ کے زمرے میں تو نہیں آتے ؟ شیخ سعید فودۃ نے اپنی کتاب مؤقف الامام الغزالی من علم الکلام (یعنی امام غزالی کا علم کلام کا نقطۂ نظر) میں فرماتے ہیں:

’’لقد نص العدید من العلما علی ان علم الکلام من مبادی اصول الفقه، وان کثیراً من القواعد التی یبنی علیها اصول الفقه احکامه و قضایاه مستمد اصلاً من علم الکلام‘‘(۹)۔

(یعنی متعدد علماء نے علم کلام کو اصول فقہ کے مبادیات کا حصہ بنایا ہے کیونکہ اصول فقہ کی بنیاد جن قواعد، احکام اور قضایا پر ہے، ان میں سے بہت سے علم کلام سے لیے گئے ہیں )۔

### امام غزالی کا ’المستصفی ‘ میں مسائل بیان کرنے میں عدم توازن:

امام غزالی اِس کتاب کے مسائل بیان کرنے میں توازن نہیں رکھ پائے۔بعض مسائل اور اُن کے اعتراضات وجوابات اور شبہات کے ازالہ میں بھی بحث کرتے ہیں۔مثلاً: قیاس کے مانعین کے شبہات کے ازالہ کے وقت اُن کی یہی کیفیت نظر آتی ہے۔جبکہ بعض مسائل کے بیان میں وہ انتہائی اختصار اور دقت سے کام

لیتے ہیں۔ مثلاً: مطلق ومقید کی مکمل بحث، اِس کے مسائل وتشریح کو صرف نصف صفحہ میں بیان کر دیا۔

**'المستصفی' میں امام جوینی کی تقلید میں کمی نظر آتی ہے:**

اِس کتاب کا ایک امتیازی وصف یہ بھی ہے کہ امام غزالی نے 'المستصفی' میں امام جوینی کی ان کثیر آراء کے ذکر سے گریز کیا جس پر انہوں نے 'المنخول' میں موافقت کی تھی۔ مثلاً: 'المنخول' میں صفت کے مفہوم سے احتجاج جائز ہونے میں امام الحرمین کا مسلک اختیار کرتے ہوئے نہ صرف اسُے جائز قرار دیا بلکہ اس مذہب کے دفاع میں اور منکرین کے رَد میں دلائل دیئے۔ مگر 'المستصفی' میں انہوں نے اس رائے کے بجائے یہ موقف اختیار کیا کہ صفت کے مفہوم سے احتجاج غیر حجت ہوگا۔

**'المستصفی' میں گوشہ نشینی کے زمانہ میں آراء میں تبدیلی:**

امام غزالی نے 'المستصفی' میں اُن آراء سے بھی گریز کیا جو گوشہ نشینی کے زمانے میں اختیار کی تھیں جب آپ عبادت وریاضت میں مگن تھے اور تصوف کا غلبہ تھا۔ مثلاً: 'احیاء العلوم الدین' میں 'مسالة التکلیف بالمحال' کے جواز کا قول کیا، جبکہ 'المستصفی' میں اس کے عدم جواز کا قول کیا۔

**'المستصفی' میں متقدمین کی نادر آراء اصولیہ محفوظ ہوئیں:**

'المستصفی' میں متقدمین کبار اعلام علماء اصولیہ کی آراء اصولیہ محفوظ ہیں جن کی 'اصول فقہ' پر کتابیں حوادثِ زمانہ کی نذر ہو چکی ہیں اور 'المستصفی' کی وجہ سے اُن کے موقف کے بارے میں آگاہی ہو سکی۔ مثلاً: محمد بن الطیب بن محمد بن جعفر ابو بکر الباقلانی قاضی (م:۴۰۳ھ) جو مالکی مدرسہ کے علماء اعلام الاشاعرہ میں شمار کئے جاتے ہیں اور کہا جاتا ہے کہ امام ابوالحسن اشعری (۲۶۰ھ-۳۳۰ھ) بانی مدرسہ اشاعرہ کے بعد سب سے پہلے انہوں نے اشعری مذہب کے قواعد ومعالم وضع کیے۔ انہوں نے 'اصول فقہ' میں 'کتاب التقریب والارشاد فی ترتیب طرق الاجتهاد' تصنیف کی جو بارہ ۱۲ جلدوں میں تھی، وہ اب مفقود ہے۔ 'المستصفی' میں متعدد مقامات پر امام الغزالی اُن کی رائے ذکر کرتے ہیں۔

سعودیہ، جامعه الملک سعود کلیه التربیه کے طالب علم قطب بن مصطفیٰ سانو نے حسین بن مطاوع الترتوری کی زیرِ نگرانی بعنوان 'آراء القاضی ابو بکر الباقلانی واثرها مافی علم الاصول'، ایم اے کا ۱۴۱۲ھ/۱۹۹۲ء میں مقالہ لکھا۔ اس میں امام الباقلانی کی ان اصولی آراء کا ذکر کیا جو 'المستصفی' میں محفوظ ہیں۔

**۔۔۔کلیہ خمسہ کو احسن انداز میں منظم کیا:**

مقاصد شریعہ کی بحث اصول فقہ میں ایک اہم موضوع ہے۔ امام غزالی 'المستصفی' میں کلیہ خمسہ

یعنی مقاصد الشریعہ ۔۔یا۔۔ پانچ ۵ بنیادی عالمگیر انسانی حقوق (دین، نفس، عقل، نسل و مال کا تحفظ) کا ذکر کرتے ہیں، یہ سب قرآن وسنت سے ماخوذ اور پہلے سے موجود تھے مگر وہ پہلے شخص ہیں جنہوں نے ان کو اتنے احسن انداز میں منظّم کر کے پیش کیا۔یعنی یہ پانچ چیزیں انسان کے مصالح دین ودُنیا کے قیام کے لیے اہم ہیں اس لیے شریعت اُن کے تحفظ کو یقینی بنانے کا مطالبہ کرتی ہے۔نفس (جان) کی حفاظت شریعت کا ایک اہم مقصد ہے۔امام غزالی ،المستصفی میں الاصل الرابع من الاصول الموھومۃ الاستصلاح کے تحت فرماتے ہیں:

''ومقصود الشرع من الخلق خمسة وھو ان یحفظ علیھم دینھم، ونفسھم، وعقلھم، ونسلھم ومالھم فکل ما یتضمن حفظ ھذہٖ الاصول الخمسة فھو مصلحة، وکل مایفوت ھذہٖ الاصول فھو مفسدة، ودفعھا مصلحہ''۔

(یعنی مخلوق کے اعتبار سے شریعت کا مقصد دین نفس (جان)، عقل، نسل اور مال کی حفاظت ہے اور ہر وہ چیز جو ان پانچ باتوں کی حفاظت کو یقینی بنائے وہ مصلحت ہے اور ہر وہ چیز جو ان پانچ کو فوت کر دے وہ فساد ہے، اس کو دُور کرنا مصلحت ہے)۔

۔۔۔اوران کی تشریح میں فرماتے ہیں کافر سے قتال و جہاد تا کہ دین کا تحفظ ہو، قصاص لینے کی اجازت تا کہ جان کی حفاظت ہو، شراب کی حد لگانا تا کہ عقل کی حفاظت ہو اور حد الزنا تا کہ حفظ النسل والانساب یعنی نسل اور انساب کی حفاظت ہو اور چوری پر ہاتھ کاٹنے کی سزا تا کہ مال کی حفاظت ہو۔فقہا نے خودکشی کو گناہ کبیرہ اور اکبرالکبائر کہا تا کہ جان کی حفاظت ہو۔نسل کی حفاظت بھی شریعت کا ایک اہم مقصد ہے۔وہ چیزیں جو نسل ختم یا کم کرنے کا باعث بنتی ہیں وہ زیر بحث لائی جاتی ہیں جیسے عزل اور اسقاط حمل وغیرہ۔

نسل کا معنی اولاد (ذریت) اور اس کی جمع انسال ہے۔نوع انسانی کی بقا کے لیے نسل کی اہمیت ہے اس لیے اس سے متعلق احکام شریعت میں ذکر کیے جاتے ہیں۔امام غزالی نے نسل اور نسب دونوں کی حفاظت کا ذکر کیا ہے۔اگر انساب وانسال ضائع ہو جائیں تو نہ اقوام ہوں نہ قبائل، نہ خاندان ورشتہ دار اور جس باہمی تعارف کا قرآن (۴۹:۱۳) میں ذکر ہے اُس کا راستہ بند ہو جائے۔

**مصلحت کی ضروریات، حاجیات وتحسینیات میں تقسیم:**

امام غزالی المستصفی میں الاصل الرابع ۔۔۔الاستصلاح کے تحت فرماتے ہیں:

''ان المصلحة باعتبار قوتھا فی ذاتھا تنقسم الیٰ ماھی فی رتبة الضرورات، والیٰ ماھی فی رتبة الحاجات، والیٰ مایتعلق بالتحسینیات والتزنیات۔۔۔''۔

(یعنی مصلحت اپنی ذات میں قوت کے اعتبار سے ضرورات، حاجیات اور تحسنیات سے متعلق کی طرف تقسیم ہوتی ہے)۔

۔۔۔امام غزالی نے مصلحت کو اس کی قوت ذاتی کے لحاظ سے تین قسموں میں تقسیم کیا، یعنی ضروریہ، حاجیہ اور تحسینیہ۔

ضروریہ وہ چیزیں ہیں جو مصالح دین و دُنیا کے قیام کے لیے ضروری ہوں اگر وہ نہ پائی جائیں تو مصالح دُنیا درست نہیں رہ سکیں گے، آخرت میں نعمتوں کے فوت یا نقصان ہوجانے کا اندیشہ ہو۔ ضروریات ان امور میں ہے جن کی حفاظت کرنا شارع کا مقصود ہے یعنی دین، جان، عقل، نسل، مال۔ ایمان، نماز، زکوٰۃ، وغیرہ سے دین کی حفاظت اور ماکولات و مشروبات، ملبوسات، مسکونات اور مکانات کے استعمال سے جان و عقل کی حفاظت شارع کا مقصود ہے۔

حاجیات، احتیاج یعنی جس چیز کی ضرورت ہو۔ یہ وہ چیزیں ہیں جو وسعت پیدا کرتی ہیں اور تنگی دُور کرتی ہیں اور ایسی تنگی دُور کرنے کے لیے ضروری ہیں جو عموماً ایسی مشقت، حرج کا سبب بنتی ہیں جن سے مقصود فوت ہوجاتا ہے مگر دین کی پانچ بنیادی ضروریات میں کوئی فرق نہیں پڑتا۔

تحسینات ایسے امور اختیار کرنا ہے جو اچھے عادات کے شایان شان ہوں، مکارم اخلاق اور شرعی آداب کا جامع ہوں۔ گندے احوال سے اجتناب کرنا ان تینوں میں سب سے اعلیٰ درجہ ضروریات کا، پھر حاجیات اور پھر تحسینیات کا ہے۔ مقاصد ضروریہ شریعت میں حاجیت اور تحسینیت کے لیے اصل ہے، اگر ضروریات نہیں ہے تو حاجت و تحسین بھی نہیں رہے گی اور حاجت و تحسین کے نہ ہونے سے ضرورت کا نہ ہونا لازم نہیں آتا۔

**مستقبل میں پیش آنے والے مسائل کی تیاری کے لیے ذہنی ریاضت:**

امام غزالی زندگی میں آئندہ پیش آنے والی صورتوں سے متعلق فیصلہ سازی کی تربیت دیتے ہیں، مثلاً وہ الاستصلاح کی بحث میں ضروریات (مصلحت کا سب سے قوی و اعلیٰ درجہ) سے استدلال کی ایک صورت یہ پیش کرتے ہیں:

"ومثاله ان الکفار اذا تترسوا بجماعة من اساری المسلمین فلو کففنا عنهم لصدمونا، وغلبوا علی دارالاسلام، وقتلوا کافة المسلمین، ولو رمینا الترس لقتلنا مسلماً معصوماً لم یذنب ذنبا، وهٰذه لا عهد به فی الشرع. ولو کففنا لسلطنا الکفار علی جمیع المسلمین فیقتلوهم، ثم یقتلون الاساری ایضاً. فیجوز ان یقول قائل هٰذاالاسیر مقتول بکل حال.

**فحفظ جميع المسلمين اقرب الی مقصود الشرع،۔۔۔"۔**

(یعنی اس کی مثال یہ ہے کہ کفار اگر مسلمان قیدیوں کی ایک جماعت کو ڈھال بنائیں تو اگر ہم ان سے رک جائیں تو وہ ہمیں ماریں گے اور دارالاسلام پر غالب آجائیں گے اور تمام مسلمانوں کو قتل کر دیں گے۔اور اگر ہم ڈھال پر تیر پھینکیں تو ایک معصوم مسلمان کو قتل کر دیں گے جس نے کوئی گناہ نہیں کیا، شریعت میں اس کی کوئی نظیر نہیں ہے۔اگر ہم رک جائیں تو ہم کفار کو تمام مسلمانوں پر مسلط کر دیں گے تو وہ انہیں قتل کریں گے پھر قیدیوں کو بھی قتل کر دیں گے۔اگر کوئی یہ کہے کہ مسلمان قیدی کو مار دیا جائے تا کہ تمام مسلمانوں کی حفاظت ہو سکے اور یہ شریعت کے مقاصد سے اقرب ہے۔۔۔)۔

۔۔۔اس مسئلہ کو زیر بحث لائے اور اس کے تمام پہلوؤں کا احاطہ کرتے ہیں اور اس صورت حال سے نبرد آزما ہونے کا شرعی راستہ بتاتے ہیں، اسے تین شرطوں سے مشروط کرتے ہیں، تین اوصاف کا اعتبار کرتے ہوئے حل تجویز کرتے ہیں۔

**۔۔۔المستصفی میں صرف تین ۳ ادلۃ الاحکام پر کیوں اکتفا کیا؟:**

وہ 'المستصفی' میں صرف تین ۳ ادلۃ الاحکام یعنی قرآن، سنت اور اجماع بیان کرتے ہیں۔وہ قیاس کے قائل ہیں مگر صرف وہ قیاس جو اِن تین ۳ کے تابع ہو۔

**۔۔۔'اصول فقہ' اور 'اصول الدین' میں مشترک مسائل ذکر کیے:**

امام غزالی اشعری ہیں اور اشعریہ کی کتابوں میں متعدد ایسے مسائل ہیں جو 'اصول الدین' اور 'اصول فقہ' میں مشترک نظر آتے ہیں جیسے عقیدے سے متعلق نظری مسائل جس میں یہ بحث کرتے ہیں کہ جیسے حسن و قبح عقلی ہیں ۔۔یا۔۔شرعی ۔۔یا۔۔اشیاء کا حسن بنفسہ ہے۔اور شریعت کے ورود سے پہلے کے افعال پر کیا حکم لگے گا۔حسن و قبح کی بحث اصول فقہ اور علم کلام کی تاریخ میں خصوصاً مابین اشاعرہ و معتزلہ ایک معرکۃ الاراء مسئلہ رہا ہے۔

**کتاب 'المستصفی' کے اثرات:**

اِس کتاب نے بعد میں لکھی جانے والی کتابوں پر گہرا اثر ڈالا اور مصنفین اپنے اصولی وفقہی موقف کے دفاع میں۔۔یا۔۔اختلاف کرتے وقت 'کتاب المستصفی' کے حوالے واقتباسات نقل کرنے لگے، جیسے۔۔۔

☆۔۔۔ابن تیمیہ الحرانی عبدالحلیم بن عبدالسلام بن عبداللہ نے 'الفتاوی الکبری' میں فرمایا۔۔۔وقال الغزالی فی المستصفی [۱۰]۔

☆۔۔۔النووی نے 'کتاب روضة الطالبین وعمدة المفتین' میں [۱۱]۔

☆۔۔۔زکریا بن محمد بن احمد بن زکریا الانصاری نے 'فتح الوهاب بشرح منهج الطلاب' [۱۲]

☆۔۔۔عبدالرحیم بن الحسن الاسنوی ابومحمد نے 'التمهید فی تخریج الفروع علی الاصول' میں [۱۳]۔

☆۔۔۔محمد بن بہادر بن عبداللہ الزرکشی نے المنثور فی القواعد میں [۱۴]۔

☆۔۔۔علی بن عباس البعلی الحنبلی نے القواعد والفوائد الاصولیه و ما یتعلق بها من الاحکام میں [۱۵]۔

☆۔۔۔عبدالقادر بن بدران الدمشقی نے 'المدخل الی مذهب الامام احمد بن حنبل' میں [۱۶]۔

☆۔۔۔اِس کے علاوہ بدرالدین الزرکشی نے 'البحر المحیط فی اصول الفقه' میں [۱۷]۔

☆۔۔۔شیخ حلولو ابوالعباس احمد بن عبدالرحمٰن النیر لطینی مالکی (م:۸۷۵ھ یا ۸۹۵ھ) نے 'الضیاء اللامع شرح جمع الجوامع فی اصول الفقه' میں 'المستصفی' سے اخذ واستفادہ کیا۔ یہ کتاب ریاض جامع الاسلامیہ محمد بن سعود سے ۱۹۹۴ء میں عبدالکریم بن علی بن محمد النملہ کی تحقیق سے شائع ہو چکی ہے۔

☆۔۔۔محمد بن علی الشوکانی (م:۱۲۵۰ھ) نے 'ارشاد الفحول الی تحقیق الحق من علم الاصول' میں جن اہم کتب اصولیہ سے استفادہ کیا ان میں 'المستصفی' بھی شامل ہے۔ یہ کتاب قاہرہ، دارالکتب سے شعبان محمد اسماعیل کی تحقیق سے شائع ہو چکی ہے۔

**کتاب 'المستصفی' کے شارحین:**

'المستصفی' علوم عقلی ونقلی کی جامع افضل العلوم کتاب ہے۔ اِس کی شروح ومختصرات اور اس سے متعلق کاموں کی اصل تعداد تو یقیناً بہت زیادہ ہو گی مگر جو معلومات ہم تک پہنچی ہیں اُن کے مطابق اس پر کاموں کی تفصیلات یہ ہیں:

۱۔۔۔ابن الناظر حسین بن عبدالعزیز محمد مالکی (م:۶۷۹ھ) نے 'شرح المستصفی للغزالی' تالیف کی [۱۸]۔

۲۔۔۔ابوجعفراحمد بن محمد بن احمد بن عبدالرحمٰن بن علی بن محمد العامری الغرناطی مالکی (م:۶۹۹ھ) نے شرح لکھی۔ابن فرحون نے 'الدیباج' میں اس کے لئے 'شرحا حسنا' (عمدہ شرح) کے الفاظ کہے ہیں[19]۔

۳۔۔۔حافظ ابوعلی حسین بن عبدالعزیز بن محمد القرشی الفہری الغرناطی الاندلسی البلنسی (م:۶۹۹ھ۔یا۔۶۷۹ھ) معروف بہ ابن الاحواص[20]۔

۴۔۔۔شیخ زین الدین سریح بن محمد الملطی (م:۷۸۸ھ) نے 'مستقصی الوصول الی مستصفی الاصول' کے نام سے شرح لکھی[21]۔

۵۔۔۔ابوعبداللہ محمد بن محمد بن علی العبدری نے 'المستوفی فی شرح المستصفی' تالیف کی۔

۶۔۔۔علی بن سعد بن صالح الضویحی نے 'البیان المستوفی فی شرح مباحث القران والسنة من کتاب المستصفی' تالیف کی، جو دار ابن الجوزی سے شائع ہوئی۔

**'المستصفی' کے اختصار و حواشی و نکت لکھنے والے علماء:**

اہل مغرب (اسلامی) و اندلس نے امام غزالی کی 'المستصفی' کی خوب قدردانی کی۔اس کے اختصارات کرنے والے علماء میں بڑی تعداد مغرب و اندلس سے تعلق رکھتی ہے۔اس کی ایک وجہ یہ بنی کہ اندلس میں امام غزالی کو قاضی ابوبکر بن العربی محمد بن عبداللہ بن محمد الاشبیلی مالکی (۴۶۸ھ۔۵۴۳ھ) نے متعارف کروایا۔جو اپنے والد کے ساتھ ۴۸۳ھ میں شام آئے۔وہاں دوسرے علماء کے علاوہ امام غزالی سے فقہ اور اصول فقہ کی تعلیم حاصل کر کے واپس اندلس لوٹے۔قاضی ابوبکر ایک زمانے تک اشبیلیہ کی مسند قضا پر فائز رہے۔چند مختصرات مندرجہ ذیل ہیں:

۱۔۔۔ابوالحسن علی بن ابی القاسم بن عبدالرحمٰن معروف بہ ابن ابی قنون (م:۵۵۷ھ) نے 'المقتضب الاشفی فی اختصار المستصفی' کے نام سے اختصار لکھا[22]۔ابن ابی قنون اہل تلمسان سے ہیں اور مراکش میں منصبِ قضاء پر فائز رہے۔

۲۔۔۔محمد بن احمد بن ابی الولید بن رشد الحفید القرطبی مالکی (۵۲۰ھ۔۵۹۵ھ) نے 'الضروری فی اصول الفقه یا مختصر المستصفی' کے نام سے اس کا اختصار کیا[23]۔ابن رشد کا تعلق اسلامی اندلس سے ہے اور وہ میر یعقوب المنصور کے زمانے میں قرطبہ کے قاضی رہے۔یہ کتاب جمال الدین العلوی کی تحقیق سے لبنان بیروت دار الغرب الاسلامی سے پہلی مرتبہ ۱۴۱۴ھ/۱۹۹۴ء میں شائع ہوئی۔

۳۔۔۔محمد بن عبدالحق الیعمری الندرومی (م: ۶۲۵ھ) نے 'مستصفی' 'المستصفی' کے نام سے اس کا اختصار کیا[24]۔

۴۔۔۔ابوالعباس احمد بن محمد بن احمد الازدی الاشبیلی اندلسی مالکی (م:۶۴۷ھ-یا-۶۵۱ھ) معروف بہ ابن الحاج انہوں نے مندرجہ ذیل کتب لکھیں:

☆۔۔۔مختصر 'المستصفی'۔

☆۔۔۔حاشیہ علی مشکلات 'المستصفی' تالیف کیا[۲۵]۔

☆۔۔۔اور 'المستصفی' پر النکت بھی لکھے[۲۶]۔

۵۔۔۔ابن شاس جلال الدین عبداللہ نجم نے اس کا اختصار لکھا[۲۷]۔

۶۔۔۔ابوعلی الحسین (الحسن بن ابی الفضائل عتیق بن حسین ابن رشیق بن عبداللہ الربعی المصری مالکی) (۵۴۷ھ-یا-۵۴۹ھ-۶۳۲ھ) نے 'لباب المحصول فی علم الاصول' میں اس کا اختصار لکھا:[۲۸] ابن رشیق اسکندریہ میں مالکی قضاء القضاۃ کے عہدے پر فائز رہے۔

## ۔۔۔ابن رشیق کے مختصر کی طباعت و تحقیق:

لباب المحصول لبنان، بیروت، دار النوادر سے ۱۴۲۴ھ/۲۰۰۳ء میں ثنا محمد علی الحلبی کی تحقیق سے شائع ہوئی۔ اور محمد غزالی عمر جابی کی تحقیق سے الامارات العربیہ المتحدہ، دار البحوث للدراسات الاسلامیہ واحیاء التراث سے ۱۴۲۲ھ/۲۰۰۱ء میں دو۲ مجلدات میں ۸۳۹ صفحات میں شائع ہوئی۔

## ۔۔۔ابن رشیق کے مختصر پر دکتوراہ سطح کا مقالہ:

جامعہ دمشق، کلیہ الشرعیہ کے طالب علم ثنا محمد الحلبی نے اسامہ بن محمد منصور الحموی کی زیرنگرانی بعنوان 'تحقیق و دراسۃ لکتاب لباب المحصول فی علم الا صول او مختصر المستصفی للامام الحسین بن عتیق بن رشیق المصری المالکی' مقالہ (۱۴۲۴ھ/۲۰۰۴ء) لکھا۔

## ۔۔۔ابن رشیق کے مختصر پر ایم اے سطح کے مقالات:

☆۔۔۔سعودیہ، جامعہ القصیم، کلیہ الشرعیہ و الدراسات الاسلامیہ کی طالبہ مریم بنت سلیمان بن محمد المزینی نے ازہری علی احمد کی زیرنگرانی بعنوان 'المستصفی و مختصراہ (الضروری ولباب المحصول): دراسہ مقارنہ فی المنہج والاختیارات' مقالہ (۲۰۱۸ء/۱۴۳۹ھ) لکھا۔

☆۔۔۔عراق، جامعہ دیوان الوقف السنی، کلیہ الامام الاعظم کے طالب علم عبد المہیمن حمید محمود الجبوری نے سعدی خلف مطلب الجمیلی کی زیرنگرانی بعنوان 'مبحثی الکتاب والسنۃ من کتاب لباب المحصول فی علم الاصول' مقالہ (۲۰۱۰ء/۱۴۳۱ھ) لکھا۔

☆۔۔۔طرابلس، لیبیا، جامعه الفاتح، کلیة الادب کے طالب علم محمد مسعود الردانی نے مختار بشیر عبد السلام العالم کی زیر نگرانی بعنوان ' المنهج الاصولی عند ابن رشیق المالکی من خلال کتاب لباب المحصول ' مقالہ (۱۴۳۰ھ/ ۲۰۰۹ء) لکھا۔

۷۔۔۔سہروردی حکیم شہاب الدین یحییٰ بن حبش (م: ۵۸۷ھ) نے اس کا اختصار لکھا (۲۹)۔ ابراہیم بن محمد رمضان کے 'المستصفی' پر تحقیقی مقدمہ میں بھی اس مختصر کا ذکر کیا گیا ہے (۳۰)۔

۸۔۔۔موفق الدین ابو محمد عبداللہ بن احمد بن محمد بن قدامہ المقدسی حنبلی (۵۴۱ھ۔۶۳۰ھ) کی 'کتاب روضة الناظر وجنة المناظر فی اصول الفقه علی مذهب امام ابو عبد الله احمد بن محمد بن حنبل الشیبانی ' کے متن سے بھی ایسا لگتا ہے کہ گویا 'مستصفی' کا اختصار ہے (۳۱)۔ ابن قدامہ نے اپنی کتاب میں یہ نہیں بتایا کہ ان کی کتاب 'المستصفی' کا اختصار ہے۔ امام طوفی جنہوں نے 'روضة الناظر ' کا اختصار کیا انہوں نے اِس کا ذکر کیا۔ ابن قدامہ نے ابن رشد کی طرح مقدمہ منطقیہ حذف کر کے امام غزالی کے 'اقطابِ اربعہ' کے بجائے 'مسائلِ اربعہ' کی اصطلاح استعمال کی۔

جامعہ ام القری کے طالب علم عبدالرحمٰن بن عبدالعزیز بن عبداللہ السدیس نے 'المسائل الاصولیه المعتلقه با لادلة الشریعة التی خالف فیها ابن قدامه فی روضة الغزالی فی المستصفی ' کے عنوان سے تحقیقی کام کیا جس میں اُن مقامات کا ذکر کیا جہاں ابن قدامہ نے 'روضة الناظر ' میں 'المستصفی ' کے منہج سے اختلاف کیا:

۹۔۔۔محمد بن عمر بن الحسین الرازی (م: ۶۰۶ھ) کی 'المحصول فی علم الاصول ' بھی 'المستصفی ' کی تلخیص معلوم ہوتی ہے یہ کتاب طٰہٰ جابر فیاض علوانی کی تحقیق سے ریاض جامعة الامام محمد بن سعود الاسلامیه سے پہلی مرتبہ ۱۴۰۰ھ/ ۱۹۸۰ء میں شائع ہوئی۔ امام رازی نے اس کتاب کو ۵۷۶ھ میں بتیس ۳۲ سال کی عمر میں تالیف کیا تھا۔ امام رازی ☆ نے امام غزالی کی 'المستصفی ' اور ابوالحسین بصری کی 'المعتمد ' کی مدد سے 'المحصول ' تالیف کی اور ان دونوں سے صفحے کے صفحے اور عبارتیں لفظ بلفظ نقل کیں۔ امام رازی نے اِن دو کتابوں کے علاوہ دوسری کتابوں سے بھی استفادہ کیا۔ وہ امام غزالی کی 'المستصفی ' سمیت ہر مصنف اور ہر کتاب سے متعلق اپنی ناقدانہ رائے رکھتے ہیں اور مناسب موقع پر اس کا اظہار کر دیتے ہیں۔

'المحصول ' سے بعد کے آنے والوں نے خوب استفادہ کیا، اس پر متعدد شروح کا اضافہ کیا (۳۲)۔ اس

☆۔۔۔امام رازی شافعی (۵۴۴ھ۔۶۰۶ھ)، محمد بن عمر بن حسین بن حسن رازی، فخر الدین، ابوعبداللہ، ابن الخطیب، حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی نسل سے ہیں، رے میں ولادت ہوئی اُسی نسبت سے رازی کہلائے، اصلاً طبرستان سے ہیں۔ علوم میں مہارت کے بعد خوارزم کا سفر کیا اور پھر ماوراء النہر اور خراسان کا قصد کیا۔ آپ کی تصانیف کو دُور دراز علاقوں میں مقبولیت وشہرت حاصل ہوئی۔۔۔۔دیکھئے: موسوعہ فقہیہ، ج ۱ص ۴۶۴۔

کے شارحین میں صفی الدین محمد بن عبدالرحیم ہندی شافعی (۶۴۴ھ-۷۱۵ھ) شامل ہیں جو دہلی (ہندوستان) میں ساتویں صدی ہجری میں پیدا ہوئے[۳۳]۔ امام رازی بیان کرتے ہیں کہ انہیں ایک بار طوس جانے اور امام غزالی کے صعومہ میں ٹھہرنے اور امام کو وہاں 'المستصفی' کے تعلیم و تعلم میں مصروف رہنے والوں سے ملاقات کا اتفاق ہوا تو انہوں نے 'المستصفی' پر چند اعتراضات کئے جس کے کوئی جوابات نہ دے سکا[۳۴]۔

۱۰۔۔۔علی بن ابی علی بن محمد سالم التغلبی الامدی الشافعی سیف الدین ابوالحسن (م: ۶۳۱ھ) کی 'الاحکام فی اصول الاحکام' کو بھی 'المستصفی' کی تلخیص میں شمار کیا جاتا ہے۔ 'امد' رومی لفظ ہے، اِس وقت ترکی کا حصہ ہے اس کو اتراک آمیدہ' کہتے ہیں، قسطنطنیہ سے ۲۳۰ فرسخ کی مسافت پر ہے، اسی مناسبت سے امدی کہلاتے ہیں[۳۵]۔

۱۱۔۔۔محمد بن عباللہ بن احمد بن عبدالسلام معروف بہ ابن الطیر (م: ۶۹۹ھ) بعدہ نے 'مختصر المستصفی' لکھی۔

۱۲۔۔۔شیخ عبدالکریم نے 'صفوة اللالی من مستصفی الامام الغزالی تالیف کی جو دار احیاء التراث العربی' سے طبع ہوئی۔

۱۳۔۔۔رشیدالدین ابی المظفر محمد بن سعد الخوارزمی الشافعی نے 'المحصول فی علم الاصول (مختصر المستصفی) کے نام سے اختصار کیا جو ابوبکر عبداللہ سعداوی کے اہتمام سے طبع ہوئی۔

۱۴۔۔۔ابومنصور محمد بن محمد الطّوسی (۵۱۷ھ-۵۶۷ھ) نے 'الاصفی من المستصفی' کے نام سے اختصار کیا، جو ابوبکر عبداللہ سعداوی کے اہتمام سے طبع ہوئی۔

**'المستصفی' پر تعلیقه:**

☆۔۔۔ابوالحسن سہل بن محمد بن سہیل بن مالک الازوی الغرناطی (م: ۶۳۹ھ) نے امام غزالی کی 'المستصفی' پر تعالیق لکھے[۳۶]۔

☆۔۔۔سلیمان بن داؤد بن محمد غرناطی (م: ۶۳۹ھ) نے بھی تعلیقہ لکھا[۳۷]۔

## ’المستصفی‘ کے حافظ علماء:

کتابوں کی اہمیت اور اپنے مسلک کے دفاع کے پیش نظر بہت سے اصولیین نے اپنے مذہب کی کتب کے متن کو زبانی یاد کر لیا تھا، مثلاً مصر میں مالکی عالم عیسیٰ المنکانی، عیسیٰ بن مسعود بن المنصور بن یحییٰ بن یونس، ابوالروح، المنکلاتی (۶۶۴ھ-۷۴۳ھ) نے امام مالک کی حدیث کی کتاب مؤطا امام مالک اور ابن الحاجب مالکی کی اصول فقہ میں کتاب ’مختصر ابن الحاجب‘ کو حفظ کر لیا تھا(۳۸)۔ اسی طرح شافعی علماء جیسے:

☆۔۔۔سیف الدین الامدی شافعی (م:۶۳۱ھ) نے ’المستصفی‘ کو زبانی یاد کر لیا تھا۔ الامدی اپنے زمانے کے شیخ المتکلمین اور کثیر التصانیف عالم یعنی منطق و فلسفہ میں آٹھ ۸ علم الکلام میں پانچ ۵ اور اصول فقہ میں چار ۴ کتابوں کے مصنف بھی ہیں۔(۳۹) اور اس کتاب کو حفظ کی وجہ شیخ امدی کے ایک شاگرد ابن قاضی تل باشر کی روایت سے منقول ہے کہ وہ بیان کرتے ہیں:

> **سمعت شیخنا الامام سیف الدین یقول: رایت فی النوم کان قائلا یقول لی: ھذا البیت للامام الغزالی قال: فدخلت فوجدت تابوتا فکشفته فوجدت الغزالی فیه وعلیه کفنه وھو فی القطن. قال: فکشفت عن وجھه وقبلته فلما انتبھت قلت فی نفسی: یلیق ان احفظ کلام الغزالی فاخذت کتابه المستصفی فی اصول الفقه فحفظته فی مدة یسیرة (۴۰)۔**
>
> میں نے اپنے شیخ سیف الدین سے سنا کہ وہ فرماتے ہیں کہ میں نے خواب دیکھا کہ کسی کہنے والے نے مجھ سے کہا، یہ گھر امام غزالی کا ہے، تو میں اُس میں داخل ہو گیا۔ وہاں ایک تابوت رکھا دیکھا۔ جب میں نے اُسے کھولا تو اُس میں امام غزالی کو اُن کے کفن میں رکھا پایا، تو میں نے چہرے سے کفن ہٹا کر انہیں بوسہ دیا۔ جب میں بیدار ہوا تو میں نے اپنے آپ سے کہا (یعنی خواب کی تعبیر نکالی) کہ مجھے امام غزالی کی یہ کتاب حفظ کر لینا چاہیے۔ میں نے اُن کی کتاب ’المستصفی فی اصول الفقہ‘ کو زبانی یاد کرنا شروع کر دیا اور تھوڑی ہی مدت میں مجھے وہ کتاب حفظ ہو گئی۔

☆۔۔۔محمد بن عمر بن الحسین الرازی شافعی (م:۶۰۶ھ) کو بہت سے متون یاد تھے۔ وہ ’المستصفی‘ کے حافظ تھے (۴۱)۔ اس کے علاوہ امام رازی اصول فقہ کی کتاب ’المعتمد‘ کے بھی حافظ تھے (۴۲)۔

## 'کتاب المستصفی' پر ایم اے سطح کے مقالات:

☆ ۔۔۔جامعہ الامام سعود الاسلامیہ اصول الدین کے طالب علم بشیر صبحی شبیر نے عبد المھدی عبد الھادی کی زیر نگرانی 'المستصفی فی الاصول للغزالی' کی احادیث کی تخریج ۱۴۰۷ھ پر مقالہ لکھا۔

☆ ۔۔۔الجزائر جامعہ الحاج لخضر باتنۃ کی طالبہ نضیرۃ بنت زاید نے زیر نگرانی اسماعیل زردومی بعنوان 'المعنی و التاویل فی المستصفی من علم الاصول لابی حامد الغزالی' مقالہ لکھا (۲۰۰۹-۱۰ء)۔ اِس مقالہ میں انہوں نے کچھ بنیادی سوالات اُٹھائے، مثلاً: کیا المعنی و التاویل و التفسیر کے تصورات امام غزالی اور دوسرے اصولیین کے یہاں یکساں ہیں؟ کیا خطاب سے شارع کی حقیقی منشاء تک رسائی ممکن ہے؟۔

☆ ۔۔۔جامعہ ام القری کلیہ الشریعہ و الدراسات الاسلامیہ کے طالب علم سلطان بن محمد بن فاضل القرنی نے سلطان بن حمود بن ثالب العمری کی زیر نگرانی بعنوان 'تخریج الفروع علی الاصول عند الامام الغزالی من خلال کتبہ الاصولیہ و الفقھیہ' مقالہ لکھا (۱۴۳۵-۱۴۳۶ھ) اس مقالہ میں انہوں نے 'المستصفی' سے بھی امام غزالی کی اصولی آراء کو شامل کیا ہے۔ اس کے المبحث الثانی میں 'المنخول'، 'المستصفی' 'شفاء الغلیل'، اور 'اساس القیاس' پر مباحث شامل ہیں۔

☆ ۔۔۔اریج فہد عابد الجابری نے بعنوان 'المسائل الاصولیہ التی رجعھا الغزالی فی المستصفی مخالفا ترجیحہ لھا فی المنخول' پر فضل اللہ کی زیر نگرانی مکۃ المکرمۃ جامعہ ام القری قسم الدراسات العلیا الشرعیہ فی کلیۃ الشریعہ و الدراسات الاسلامیہ سے (۱۴۲۹ھ/ ۲۰۰۸ء) ایم اے کیا۔ اس مقالہ میں انہوں نے 'المنخول' اور 'المستصفی' کے مابین مسائل اصولیہ کا تقابل کیا ہے۔ اور بتایا کہ 'المنخول' میں امام غزالی اپنے شیخ الجوینی کی آراء کو بغیر حذف و اضافہ کے مدون کرتے ہیں، مگر 'المستصفی' میں اپنے استاذ کی اُن بہت سی آراء سے اختلاف کیا جن سے 'المنخول' میں اتفاق کیا تھا۔ بعد میں یہ مقالہ سعودیہ کے الملتقی العلمی للنشر و التوزیع (کی ویب سائٹ) سے ۱۴۳۵ھ میں بعنوان 'اختلاف الغزالی بین المستصفی' و 'المنخول' شائع ہوا۔

☆ ۔۔۔الخطری احمد نے بعنوان 'مخالفات الامام الغزالی الاصولیہ للامام الشافعی من خلال کتابہ المستصفی' پر عزیز محمد ناجی کی زیر نگرانی سعودیہ سے (۲۰۰۳ء) میں ایم اے کیا۔

**کتاب 'المستصفی' پر دکتوراہ سطح کے مقالات:**

☆۔۔۔الجزائر جامعه وهران کلیه العلوم الانسانیه والحضارة الاسلامیه کے باحث خیر الدین سیب نے خضر لخضاری کی زیرِ نگرانی بعنوان، 'المنهج الاصولی عند الامام الغزالی من خلال کتابه المستصفی من علم الاصول' مقالہ (۱۳۔ ۲۰۱۲ء/۳۴۔۱۴۳۳ھ) لکھا۔

☆۔۔۔ریاض جامعه الامام محمد بن سعود کے باحث مشعل بن ممدوح العلی نے عبدالعزیز بن عبد الرحمٰن الربیعہ کی زیرِ نگرانی بعنوان 'علم اصل الفقه فی القرن السادس الهجری' (دراسه استقرائیه تاریخیه تحلیلیه) مقالہ (۱۴۲۴ھ) لکھا۔ اس میں بھی 'المستصفی' کے بعض پہلوؤں سے بحث کی ہے۔

**۔۔۔کتاب 'المستصفی' پر دوسرے مقالات:**

ابوزہرہ محمد نے امام غزالی کی نویں صد سالہ تقریب میں بعنوان 'الغزالی الفقیه' مقالہ پڑھا، جس میں یہ بتایا کہ امام الغزالی نے 'المستصفی' میں جو 'الحسن والقبح والاستدلال واعمال المصلحه' پر بحث کی ہے وہ کن امتیازی خصوصیات کی حامل ہے [۴۲]۔

**۔۔۔عرب علماء کے یوٹیوب پر 'المستصفی' کے دروس:**

ابوبکر سعداوی اور حسان الھندی مختصر اور محمد سالم ابوعاصی کے طویل دورانیہ کے دروس سے استفادہ کیا جاسکتا ہے۔

## ﴿حواشی﴾


ا۔۔۔موقف الامام الغزالی من علم الکلام ویلیہ تاملات کلامیة فی کتاب المنقذ من الضلال، سعید عبد اللطیف فودة ۱۴۳۰ھ/ ۲۰۰۹ء۔اردن: دار الفتح للدراسات ولنشر، ص۵۴

۲۔۔۔حوالہ سابق، ص۵۴

۳۔۔۔موسوعہ فقہیہ، ج ۳۶ ص ۴۴۷

۴۔۔۔مقدمہ ابن خلدون، عبدالرحمٰن بن محمد خلدون مالکی (۷۳۲ھ۔۸۰۸ھ) بغداد، مکتبہ المثنیٰ سنہ ند، ص ۴۵۴۔۴۵۵

۵۔۔۔المستصفی، امام غزالی، ج۱ص۳

۶۔۔۔اصول الفقہ، محمد الخضری قاہرہ دار الحدیث سنہ ند، ص۸

۷۔۔۔المستصفی، امام غزالی، ج۱ص۵۔۶

۸۔۔۔حوالہ سابق

۹۔۔۔مؤقف الامام الغزالی من علم الکلام، سعید عبد اللطیف فودہ، ص۳۲

۱۰۔۔۔کتب ورسائل وفتاوی شیخ الاسلام ابن تیمیہ عبد الحلیم بن عبد السلام بن عبد اللہ ابن تیمیہ الحرانی تحقیق عبدالرحمٰن بن محمد بن قاسم العاصمی النجدی مکتبہ ابن تیمیہ سنہ ند، ج۴، ص۵۷۰

۱۱۔۔۔کتاب روضة الطالبین وعمدة المفتین، النووی، لبنان بیروت: المکتب الاسلامی ۱۴۰۵ھ/ ۱۹۸۵ء ج۱۱ص۱۰۷

۱۲۔۔۔فتح الوھاب بشرح منھج الطلاب، زکریا بن محمد بن احمد بن زکریا الانصاری لبنان بیروت: دار الکتب العلمیہ ۱۴۱۸ھ/ ۱۹۹۸ء ج۲، ص۱۲۴

۱۳۔۔۔التمھید فی تخریج الفروع علی الاصول، عبدالرحیم بن الحسن الاسنوی ابو محمد لبنان بیروت: موئسسة الرسالة ۱۴۰۰ھ/ ۱۹۸۰ء، ص۷۲

۱۴۔۔۔المنثور فی القواعد، محمد بن بہادر بن عبداللہ الزرکشی تحقیق تیسیر فائق احمد محمود الکویت: وزارة الاوقاف والشئون الاسلامیہ ۱۴۰۵ھ/ ۱۹۸۵ء ج۲، ص۱۶۵

۱۵۔۔۔القواعد والفوائد الاصولیہ و ما یتعلق بھا من الاحکام، علی بن عباس البعلی الحنبلی تحقیق محمد حامد الفقی مصر القاھرہ: مطبعہ السنة المحمدیہ ۱۳۷۵ھ/ ۱۹۵۶ء، ص۱۵۹

۱۶۔۔۔المدخل الی مذهب الامام احمد بن حنبل، عبدالقادر بن بدران الدمشقی تحقیق عبداللہ بن عبد المحسن ترکی لبنان بیروت موئسسہ الرسالۃ ۱۴۰۱ھ/ ۱۹۸۱ء، ص۴۰۴
۱۷۔۔۔البحر المحیط فی اصول الفقه، بدرالدین الزرکشی تحقیق محمد محمد تامر لبنان بیروت: دار الکتب العلمیه ۱۴۲۱ھ/ ۲۰۰۰ء ج۱،ص۱۸اور۱۷، اورج۲،ص۱۷۱
۱۸۔۔۔هدیة العارفین ج۵،ص۳۱۳، اس میں ان کا نام اس طرح مذکور ہے حسین بن عبداللہ بن عبدالعزیز ابن محمد، معجم الاصولیین ج۲،ص۶۸ (۳۰۵)
۱۹۔۔۔هدیة العارفین ج۵ص۱۰۲، ایضاح المکنون ج۴ص۴۷۷، الدیباج، ابن فرحون مالکی ص۱۰۴، الفتح المبین ج۲،ص۹۸، معجم الاصولیین ۱۹۸۔۱۹۹ (۱۴۷)
۲۰۔۔۔هدیة العارفین ج۵ص۲۸۳۔ دیکھیے المستصفی پر محقق محمد سلیمان الاشقر کا مقدمۃ التحقیق بیروت موئسسہ الرسالہ ۱۹۹۷ء، ص۱۸۔ اس میں ابوعلی حسین کی تاریخ وفات ۶۷۹ھ مذکور ہے
۲۱۔حوالہ سابق
۲۲۔۔۔تحقیقی مقدمه علی مختصر المستصفی لابن رشد، جمال الدین علوی بیروت: دار الغرب الاسلامیه ۱۹۹۴ء، ص۱۸
۲۳۔۔۔حوالہ سابق
۲۴۔۔۔حوالہ سابق
۲۵۔۔۔هدیة العارفین ج۵ص۹۵، الفتح المبین ج۲،ص۶۷، معجم الاصولیین ج۱،ص۱۹۷ (۱۴۷)
۲۶۔المستصفی پر محقق محمد سلیمان الاشقر کا مقدمة التحقیق بیروت موئسسہ الرسالہ ۱۹۹۷ء، ص۱۸
۲۷۔۔۔حوالہ سابق
۲۸۔۔۔حوالہ سابق
۲۹۔۔۔حوالہ سابق
۳۰۔۔۔دیکھیے المستصفی للغزالی پر ابراہیم بن محمد رمضان کا ابتدائیہ بیروت دار الارقم بن الارقم ۱۴۱۴ھ/ ۱۹۹۴ء، ص۶
۳۱۔۔۔المستصفی پر محقق محمد سلیمان الاشقر کا مقدمة التحقیق بیروت موئسسہ الرسالہ، ۱۹۹۷ء، ص۱۹
۳۲۔۔۔فن اصول فقہ کی تاریخ، فاروق حسن، ص۳۰۷۔۳۰۲
۳۳۔۔۔برصغیر میں تدوین اصول فقہ فاروق حسن، ص۲۷

۳۴۔۔۔امام رازی عبدالسلام ندوی بھارت اعظم گڑھ معارف پریس ۱۳۶۹ھ/۱۹۵۰ء،ص ۶۱
۳۵۔۔۔ابکار الافکار فی اصول الدین، امام سیف الدین الامدی تحقیق احمد محمد المھدی دار الکتب الوثائق القومیہ ج۱،ص ۳۳
۳۶۔۔۔ھدیۃ العارفین ج۵ص۴۱۳، الدیباج ص ۲۰۵، ۲۰۶، الفتح المبین ج۲ص۶۲
۳۷۔۔۔ المستصفی پر محقق محمد سلیمان الاشقر کا مقدمۃ التحقیق ص ۱۹
۳۸۔۔۔موسوعہ فقہیہ، ج ۳۶ص ۴۴۷
۳۹۔۔۔ابکار الافکار فی اصول الدین ،ص ۳۱
۴۰۔۔۔الوافی بالوفیات، صلاح الدین خلیل بن ایبک الصفدی تحقیق احمد الارناووط اور ترکی مصطفیٰ، بیروت: دار احیاء التراث العربی ۱۴۲۰ھ/۲۰۰۰ء ج۲۱،ص ۲۲۷۔۲۲۶ (۲۲۳)
۴۱۔۔۔لباب المحصول فی علم الاصول، الحسین بن رشیق المالکی تحقیق محمد غزالی عمر جابی الامارات العربیہ المتحدہ: دار البحوث للدراسات الاسلامیہ احیاء التراث ۱۴۲۲ھ/۲۰۰۱ء ،ص ۱۱۲
۴۲۔۔۔حوالہ سابق
۴۳۔۔۔اعمال الملتقی: ابوحامد الغزالی فی الذکری المئویۃ التاسعہ لمیلادہ .المجلس العلی الرعایۃ الفنون والادب والعلوم الاجماعیۃ القاھرہ قاہرہ مطابع کوستاتوماس وشرکاہ سے ۱۳۸۲ھ/۱۹۶۲ء۔

## ﴿فصل چہارم﴾

## ﴿ابن رشد کی کتاب 'مختصر المستصفی' کا تعارف﴾

**۔۔۔زمانۂ تالیف:**

ابن رشد امام غزالی کی وفات کے پندرہ سال بعد پیدا ہوئے انہوں نے چھتیس ۳۶ برس کی عمر سے قبل کوئی کتاب نہیں لکھی[1]۔ 'الضروری فی اصول الفقه' یا 'مختصر المستصفی' ان کی ابتدائی مؤلفات میں سے ہے جسے انہوں نے ۵۵۲ھ میں تالیف کیا۔

**'الضروری' کی طباعت و تحقیق:**

یہ کتاب صدیوں تک مفقود رہی اور پھر ۱۹۸۶ء میں مراکش کے محقق علوی کی کوشش سے اس کی اسپین کے مکتبہ The Royal Library of the Escorial میں موجودگی کا علم ہوا تو یہ کتاب جمال الدین علوی اور محمد علال سنیاصر کی تحقیق سے بیروت دار الغرب الاسلامی سے ۱۹۹۴ء میں طباعت سے آراستہ ہوئی۔ شارح 'الضروری'، محمد الروکی نے یوٹیوب پر دیے گئے نو ۹ دروس کی سیریل میں 'الدرس الثانی' میں اس میں رہ جانے والی معمولی اور صریح اغلاط کا ذکر کیا ہے۔

**ابن رشد اور ان کے معروضی حالات:**

ابوالولید محمد بن رشد الحفید ☆ مالکی (۵۲۰ھ-۵۹۵ھ)[2] فقیہ، ادیب، اصولی، حافظ، فیلسوف، طبیب تھے فقہاء اور قضاۃ کے گھرانے میں نشونما پائی، ان کے آباواجداد مالکی مذہب کے ائمہ اور اشعری طریقہ کے پیروکار تھے۔ ابن رشد، ان کے والد اور دادا محمد بن رشد قرطبہ کے قاضی رہے۔ ابن رشد نے اشعری ہونے کے باوجود اشعریوں پر اعتراضات کیئے ہیں۔ ابن رشد کے زمانے میں اندلس میں مالکی فقہ کا غلبہ تھا اور مدرسہ مالکیہ کے کبار علماء اپنے علمائے متقدمین کی پیروی کرتے ہوئے اسلام کی کلامیہ، منطقیانہ و فلسفیانہ تعبیر و تشریح کے اسلوب کو اپنانے میں بہت محتاط تھے۔ اِسی لیے جب ابن رشد اور مالکی علماء نے امام غزالی کی 'المستصفی' کے اختصارات کیے، تو ان کے 'کلامیہ مباحث' کو اصول میں شامل کرنے پر تنقید کی۔ اُن کی امام غزالی کے رَد کے حوالے سے عموماً دو ۲ کتابوں کا ذکر آتا ہے: ایک 'الضروری' جو

---

☆ ۔۔۔ابن رشد کے دادا کو بھی ابن رشد کے نام سے موسوم کیا جاتا تھا اس لیے دادا کے ساتھ الجد کا لفظ اور ان کے ساتھ الحفید (پوتا) لکھا جاتا ہے تاکہ دونوں میں امتیاز ہوجائے۔

'المستصفی فی اصول الفقه' کا رَد یا اختصار ہے، اور دوسری قرون وسطی کی اہم کتبِ فلسفہ میں شمار ہونے والی کتاب ہے۔'تہافۃ الفلاسفہ' جس کا ابن رشد نے 'تہافۃ التہافۃ' کے نام سے رَد لکھا۔ ابن رشد کی اس کتاب کے عبرانی اور لاطینی زبانوں میں بھی ترجمے ہو چکے ہیں۔

**'الضروری' اصولیین کے کس منہج کی کتاب ہے؟:**

ابن رشد نے اپنی اس کتاب میں اصول فقہ کی تصنیف وتالیف کے مروجہ منہج یعنی 'طریقۃ المتکلمین، طریقۃ الفقھاء' اور 'طریقۃ المتاخرین' کے بجائے ایک چوتھا طریقہ 'طریقہ الفلاسفہ' اپنایا۔ اور شاید صرف یہ ایک ہی کتاب اس منہج پر ہو۔ مگر اکثر علمائے اصول فقہ اسے 'طریقۃ المتکلمین' میں شمار سمجھتے ہیں۔

**۔۔۔وجہ تسمیہ :**

'الضروری فی اصول الفقہ' کے نام سے ابن رشد قاری کو بتانا چاہتے ہیں کہ انہوں نے 'المستصفی' کو مختصر کرتے وقت غیر ضروری مسائل ومباحث حذف کر دیے ہیں۔ یہ کتاب اس فن کے ضروری اور اساسی مسائل کا احاطہ کرتی ہے۔ یہاں 'ضروری' کا لفظ 'مختصر' کا مترادف بن گیا۔

**'الضروری' کی امتیازی خصوصیات:**

ابن رشد مالکی کی یہ کتاب امام غزالی کی 'المستصفی' کا اختصار ہے، جو ایک مقدمہ اور چار[۴] اجزاء پر مشتمل ہے، یعنی اِس کتاب میں الگ سے خاتمہ بھی نہیں ہے۔ پہلا جزء، 'احکام' میں ہے جو مزید چار[۴] باتوں یعنی حد الحکم، اقسام الحکم، ارکان (حاکم ومحکوم۔۔) اور مظہرہ، یعنی جو اُن سے ظاہر ومنکشف ہوتا ہے پر مشتمل ہے۔ دوسرا جزء، 'اصول الاحکام' یعنی قرآن، سنت اجماع اور دلیل عقلی (برائۃ الاصلیہ) میں۔ اور تیسرا جزء، 'ادلہ مستعملہ فی استنباط حکم' (قواعد وطرق استنباط حکم) میں۔ اور چوتھا جزء 'شروط المجتہد' یعنی فقیہ کے بارے میں۔ ابن رشد کے مطابق اِس میں سب سے اثقل (بھاری) جزء ثالث ہے۔ درست استنباط کی صلاحیت حاصل کر کے شارع کی منشاء تک پہنچنا سب سے مشکل بات ہے۔

**۔۔۔کتاب کا منفرد انداز میں آغاز:**

ابن رشد نے کتاب کے شروع میں اللہ تعالیٰ کی حمد کا منفرد انداز اپنایا۔ عموماً مولفین کتاب جملہ اسمیہ جیسے، الحمدللہ۔۔یا۔۔فعلیہ جیسے، احمد اللہ تعالیٰ یا نحمداللہ تعالی سے ابتداء کرتے ہیں اور پھر حمد وصلاۃ سے فارغ ہونے کے بعد۔۔۔اما بعد ۔۔۔لاتے ہیں۔ مگر ابن رشد ایک تیسرے انتہائی عجیب وبلیغ انداز سے کتاب کا آغاز کرتے ہیں، یعنی اما بعد حمد اللہ معلم البیان۔

۔۔۔سبب تالیف:

'کتاب الضروری فی اصول الفقه' ابن رشد ہی کی تالیف ہے[۳] وہ اس کے مقدمہ میں اس کی تالیف کا سبب بیان کرتے ہیں:

.... 'فان غرضی فی هذا الکتاب أن أثبت لنفسی، علی جهة التذکرة، من کتاب ابی حامد رحمه الله فی اصول الفقه الملقب بالمستصفی جملة کافیة بحسب الامر الضروری فی هذه الصناعة'[۴]

(یعنی تو بے شک اس کتاب (کی تالیف) سے میرا مقصد یہ ہے کہ ابو حامد رحمہ اللہ کی 'اصول فقہ' میں کتاب ملقب بہ 'المستصفی' پر ایک ایسا قابل ذکر کام کروں جس میں صرف اُس فن کے تمام ضروری امور شامل ہوں)۔

۔۔۔اسی مقدمہ میں ابن رشد مزید لکھتے ہیں:

'لکن راینا أن نجری فی ذلک علی عادة المتکلمین فی هذه الصناعة' ونتحری فی تقسیمها الترتیب الواقع فی هذا الکتاب" (کتاب المستصفی لابی حامد)[۵]

(یعنی لیکن میرے خیال میں ہم اس مختصر میں متکلمین کے طریقے پر چلیں اور اس کتاب کی تقسیم وترتیب واقع میں امام غزالی کے 'المستصفی' کے طریقے کو ہی اختیار کریں)

۔۔۔کتاب کے آخر میں فرماتے ہیں:

'وهنا انتهی غرضنا فی هذا لاختصار وهو یشبه المختصر من جهة حذف التطویل، والمخترع من جهة التتمیم والتکمیل'[۶]

(یعنی اور یہاں اِس اختصار میں ہمارا مقصد پورا ہوا اور وہ (مختصر المستصفی) طوالت کے حذف کے اعتبار سے تو مختصر کے مشابہ ہے اور تتمیم و تکمیل کر دینے کے اعتبار سے مخترع (اضافہ) ہے)۔

ابن رشد فرماتے ہیں کہ انہوں نے صرف من وعن عبارات نقل کر کے اختصار وحذف پر اکتفا نہیں کیا بلکہ تصرف کر کے تقدیم، تکمیل، تتمیم وتجدید کے لیے جہاں ضرورت محسوس کی اضافہ بھی کیا۔ یعنی کہیں وہ بعض نئے مسائل ومباحث کو داخل کرتے ہیں اور کہیں خارج۔ جب کوئی کسی متن کا اختصار لکھتا ہے یا اس کی شرح کرتا ہے تو وہ ماتن کے اصل متن کی پیروی کرتا ہے، اس کو سامنے رکھ کر اتفاق واختلاف رائے بیان کرتا ہے مگر اس کے کچھ حصوں کو غیر ضروری کہہ کر مکمل نظر انداز نہیں کرتا مگر ابن رشد اس کی پرواہ کرتے نظر نہیں آتے اس لیے کئی علماء نے اس کتاب کو 'المستصفی' کا اختصار کہنے میں تردد کیا اور اسے 'المستصفی'

کار دتصور کرنے لگے۔

**امام غزالی کی 'کتاب المستصفی' پرابن رشد کے اعتراضات:**

ابن رشداورامام غزالی کے مابین متنازع امور:

اِس کتاب میں دو [۲] بنیادی امور ہیں جن میں دونوں کی مختلف آراء ہیں:

ا۔۔۔ابن رشد نے منطق کواصولِ فقہ میں داخل کرنے کی وجہ سے امام غزالی پراعتراض کیا۔

۲۔۔۔فقہی نظریات وافکار کے اظہار میں دونوں ایک دوسرے سے جداگانہ طریقہ اختیار کرتے ہیں۔

**مقدمہ منطقیہ کا حذف:**

ابن رشداپنے 'المختصر' میں امام غزالی کے 'مقدمه منطقيه' کو بحث سے خارج کردیتے ہیں اور کہتے ہیں کہ یہ اس کا محل یعنی درست مقام نہیں ہے۔یعنی وہ یہ کہنا چاہتے ہیں کہ منطق ایک علیحدہ فن ہے اور علم اصول فقہ علیحدہ، لہٰذا منطقی مباحث ومسائل کواصول فقہ کی کتاب کے بجائے منطق اوراس سے متعلقہ فنون میں زیر بحث لانا چاہیے۔وہ فرماتے ہیں:

"ابوحامد قدّم قبل ذلک مقدمه منطقية زعم أنه اداه الی القول فی ذلک نظر المتکلّمین فی هذه الصناعة فی امور مامنطقية' کنظرهم فی حد العلم وغیر ذلک، ونحن فلنترک کل شئ الی موضعه' فانّ من رام أن یتعلم أشیاء اکثر من واحد فی وقت واحد لم یمکنه أن یتعلم ولاواحداً منها"[۷]

(یعنی ابوحامد نے اس سے قبل ایک مقدمہ منطقیہ پیش کیااور یہ گمان کیا کہ امور منطقیہ میں متکلمین کے نظریہ کی وضاحت ہوجائے اور ہمیں چاہیے کہ ہم ہرشئ کواس کے موقع کے لئے چھوڑ دیں اور جو چاہے کہ ایک وقت میں ایک سے زائد اشیاء سیکھے تو ان (سب) کا سیکھنا اُس کے لئے ممکن نہیں ہوگا اور وہ ایک بھی نہیں سیکھ سکے گا۔

ابن رشدخود بھی ایک بلند پایا فلسفی اور منطق کے عالم ہیں۔منطق فلسفہ کی ایک شاخ ہے۔ابن رشد کے مطابق فلسفہ ودین میں کوئی تعرض نہیں ہے وہ سمجھتے ہیں کہ یہ کیسے ممکن ہے کہ اللہ تعالیٰ نے انسان کوعقل عطا کی ہوپھروہ ایسی شریعت نازل کرے جوعقل کے مخالف ہو۔اس لیے وہ عقل یعنی 'الحکمۃ' کومصادر تشریع میں سے ایک مانتے ہیں اورقرآن وسنت کے دلائل سے تائید لیتے ہیں، جیسے۔۔۔وَاَنزَلَ اللّٰهُ عَلَيْكَ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ ﴿۴:۱۱۳﴾ (یعنی اوراُتارا اللہ نے تم پر کتاب وحکمت کو) اورداؤدعلیہ السلام اورحضرت لقمان کوبھی حکمت عطا کی گئی۔حدیث میں ہے الحکمة ضالة المؤمن ۔۔۔امام غزالی کی عبارت سے یہ

سمجھتے ہیں کہ امام غزالی منطقی مقدمہ کو اصول فقہ میں لازم وملزوم مانتے ہیں اور اگر امام غزالی صرف یہ فرماتے کہ اصول فقہ کی بہتر فہم کے لیے دوسرے علوم اور منطق بھی معاون ہیں، تو شاید ابن رشد اتنی شدت سے تنقید نہ کرتے۔ واللہ اعلم بالصواب

**۔۔۔ابن رشد کے اعتراض کا جواب:**

ابن رشد کے قول سے یہ پتا چلتا ہے کہ امام غزالی نے 'اصول فقہ' میں 'منطق' کو داخل کر دیا اس لئے ابن رشد نے اپنی مختصر میں اس کو اپنی کتاب میں بحث سے خارج کر دیا۔ مگر حقیقت یہ ہے کہ امام غزالی نے اس 'مقدمہ منطقیہ' کو اصول میں داخل نہیں کیا بلکہ انہوں نے تو اس مقدمہ کو تمام علوم کے لئے ضروری قرار دیا اور ساتھ یہ بھی کہہ دیا۔۔۔ کہ جو اس کو لکھنا نہ چاہے تو وہ کتاب کے 'قطبِ اوّل' سے آغاز کر لے۔۔۔ امام غزالی 'المستصفی' میں اِن الفاظ کے ساتھ اس کا اظہار فرماتے ہیں:

"ولیست ھذہ المقدمة من جملة علم الاصول' ولامن مقدماته الخاصة به' بل ھی مقدمة العلوم کلها ومن لایحیط بها فلا ثقه له بعلومه اصلا' فمن شاء أن لایکتب ھذہ المقدمة فلیبدأ بالکتاب من القطب الأول' فان ذلک ھو أول اصول الفقه، وحاجة جمیع العلوم النظریة الی ھذہ المقدمة کحاجة أصول الفقه"(۸)۔

(یعنی اور کتاب المستصفی کا یہ مقدمہ مکمل طور پر اصول فقہ میں نہیں ہے اور نہ ہی اس کے مقدمات صرف اسی کے ساتھ مخصوص بلکہ یہ مقدمہ دوسرے تمام علوم کے لیے (یکساں مفید) ہے اور جو اس کا احاطہ نہیں کرے گا اس کے علوم کا اصلاً کوئی اعتبار نہیں ہوگا۔ اور جو کوئی اس منطقی مقدمہ کو نہ چاہے تو اُسے چاہیے کہ وہ اس کتاب میں قطب اوّل سے ابتداء کرے۔ وہ مقدمہ تو اصول فقہ کا ابتدائیہ ہے (نہ کہ نفس اصول فقہ) اور دوسرے تمام نظری علوم میں اس مقدمہ کی اسی طرح ضرورت ہے جس طرح اصول فقہ میں اس کی ضرورت ہوتی ہے)۔

**۔۔۔ابن رشد نے اصول فقہ کے متعلقات کو بھی حذف کر دیا:**

ابن رشد نے اصولِ فقہ سے صرف منطق کے اخراج پر اکتفا نہیں کیا بلکہ دیگر متعلقات کو بھی اس سے خارج کیا۔ مثلاً: اقطاب اربعہ کو وہ ایک رئیسی قطب کے تحت لاتے ہیں۔ اسی طرح ان قطب کو بھی بیان نہیں کیا جس کا تعلق اس فن سے نہیں ہے۔ اور ابن رشد نے تو یہاں تک کیا کہ معلوم سے مجہول کی تحصیل کے احوال ووجوہ بیان نہیں کیئے، باوجود اس کے کہ امام غزالی اور کبار اصولیین نے ان کو اسی فن میں شامل سمجھا ہے۔

۔۔۔علوم ومعارف کی تقسیم میں ابن رشد کا امام غزالی سے اختلاف:

ابن رشد کہتے ہیں'إن المعارف والعلوم ثلاثه اصناف '[9] (یعنی بلا شبہ معارف علوم تین اصناف پر ہیں)۔
جبکہ امام غزالی علوم کی تقسیم اِس طرح کرتے ہیں:

"اعلم أن العلوم تنقسم الی عقلیه کا لطب، والحساب والهندسه ولیس ذلک من غرضنا، والی دینیه کالکلام، والفقه، أصوله، وعلم الحدیث، وعلم التفسیر وعلم الباطن اعنی علم القلب وتطهیره عن الاخلاق الذمیمة )۔ وکل واحد من العقلیة والدینیة ینقسم الی کلیة وجزئیة"[10]

(یعنی جان لو کہ بے شک علوم تقسیم ہوتے ہیں عقلیہ کی طرف جیسے طب، حساب، ھندسہ اوران سے بحث ہمارا مقصد نہیں ہے۔ اورعلوم تقسیم ہوتے ہیں دینیہ کی طرف جیسے علم کلام، فقہ واصول وعلم حدیث وعلم تفسیر اور علم باطن، اس باطنی علم سے میری مراد دِل کا علم اوراس کی اخلاقِ ذمیمہ سے تطہیر، کی طرف تقسیم ہوتے ہیں۔ اورعقلیہ اور دینیہ میں سے ہرایک کلیہ وجزئیہ کی طرف تقسیم ہوتے ہیں)۔

۔۔۔ابن رشد کی کتاب' مختصر المستصفی' میں تقسیم:

ابن رشد کی یہ کتاب چار[4] اجزاء پر مشتمل ہے، وہ فرماتے ہیں:

"فالجزء الأول: یتضمن النظر فی الاحکام والثانی فی اصول الاحکام ۔الثالث:فی الادلة المستعملة فی استنباط حکم حکم عن اصل اصل، وکیف استعمالها والرابع یتضمن النظر فی شروط المجتهد و هو الفقیه"[11]

(یعنی پہلا جزء'احکام' کے بیان میں، اور دوسرا'اصول الاحکام' میں ہے، اور تیسرا'ادلہ مستعملہ میں حکم کا حکم سے اوراصل کا اصل سے استنباط کرنے میں' اور چوتھا' مجتہد جو فقیہ ہے اُس کی شرائط' سے متعلق ہے)۔

۔۔۔ابن رشد قاری کومتوجہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

"والنظر الخاص بها انما هو فی الجزء الثالث من هذالکتاب"[12]

(یعنی اس کتاب کے تیسرے جزء میں اصولیین نے خاص دلچسپی لی)

۔۔۔ابن رشد اِس کتاب کے تیسرے جزء کی ابتداء میں لکھتے ہیں:

"وهذاالجزء هو الذی النظر فیه اخص بهذا العلم"[13]

(یعنی اوروہ جز جس میں غور وفکر ہے اس علم میں بہت خاص ہے)

ابن رشد نے امام غزالی کے'الفن الثالث' کے بجائے'الجزء الثالث ' کے الفاظ استعمال کئے۔ امام غزالی

کا ’فن ثالث‘ دو مقدموں اور چار ابواب پر مشتمل ہے۔ پہلا مقدمہ قیاس کی تعریف میں ہے، دوسرا مقدمہ علل میں مجاری الاجتہاد کے حصر میں ہے۔ پہلا باب منکرین قیاس کے رَد اور قیاس کے اثبات میں ہے، دوسرا علت الاصل کے اثبات کے طرق میں ہے، تیسرا شبہ قیاس میں اور چوتھا قیاس کے ارکان وشروط میں ہے[۱۴]۔

۔۔۔اِس کتاب کا ذکر ابن رشد نے اپنی ایک اور کتاب ’ہدایة المجتهد‘ میں کیا اور کہا:

”وقد تكلمنا فى العمل (عمل اهل المدينة) وقوته فى كتابنا فى الكلام الفقهى، وهو الذى يدعى باصول الفقه“[۱۵]

(یعنی اور ہم نے کلام فقہی میں اپنی کتاب جو اصول فقہ سے جانی جاتی ہے میں عمل (عمل اہل مدینہ) اور اس کی قوت کے بارے میں کلام کیا)۔

## ابن رشد کے المستصفی میں نظر انداز کیے جانے والے مسائل کی نشاندہی:

۔۔۔ابن رشد نے اُن بعض مسائل ومباحث کی نشاندہی کی جو ’المستصفی‘ میں موجود نہیں تھے۔ سوال یہ ہے کہ امام غزالی نے اُن مسائل سے کیوں صرفِ نظر کیا؟ امام غزالی شافعی نے ’المستصفی‘ کو خصوصاً منہج ومذہب شافعیہ کے مطابق ترتیب دیا۔ ابن رشد مالکی نے ان بعض مسائل سے ’مختصر المستصفی‘ میں آگاہ کیا جو غیر شافعیہ میں زیر بحث آتے ہیں، جیسے تعامل اهل مدینه ☆ وغیرہ۔ اِسی طرح جب امام غزالی کسی مسئلہ میں مذاہب کی آراء واقوال پیش کرتے ہیں اور پھر اس میں جرح کرنے کے بعد شافعیہ کے قول کو سب پر ترجیح دیتے ہیں تو ابن رشد اُس سے راضی دکھائی نہیں دیتے۔

## ’الضروری‘ کی تلخیص:

محمد بن علی بن عفیف نے ابن رشد کی ’مختصر المستصفی‘ کی ۶۰۱ھ میں تلخیص کی[۱۶]۔

---

☆۔۔۔عمل اہل مدینہ کا استعمال ایسے موقع پر ہوتا ہے جبکہ کسی عمل پر پہلی تین صدیوں میں جس کے بارے میں احادیث میں ’خیر القرون‘ آیا ہے، علمائے مدینہ کا اجماع رہا اور نسلاً بعد نسل وہ عمل کرتے آرہے ہوں۔ عمل اہل مدینہ کے حجت ہونے پر علماء کے درمیان اختلاف رہا ہے۔ جمہور کا مذہب ہے کہ کسی عمل پر اہل مدینہ کا اجماع ان کے اختلاف کرنے والوں پر حجت نہیں ہے۔ امام مالک کا مذہب ہے کہ اہل مدینہ کا عمل دوسروں پر حجت ہے اور انہیں سے یہ بھی منقول ہے کہ اگر کسی چیز پر اہل مدینہ کا اجماع ہو تو دوسروں کے اختلاف کا اعتبار نہیں کیا جائے گا۔ ان کے بعض اصحاب کے مطابق اس سے ان کی مراد اہل مدینہ کی روایت کو دوسروں کی روایت پر ترجیح دینا ہے۔ اور بعض مالکیہ یہ کہتے ہیں کہ اس کا مطلب اہل مدینہ کا اجماع دوسروں کے مقابلے میں بہتر ہے، لیکن ان کا اختلاف کرنا ممنوع نہیں ہوگا۔ اور یہ بھی کہا کہ اس قول سے ان کی مراد اصحاب رسول اللہ ہیں۔ لیکن صحیح وراجح جو اصحاب مالکیہ کی عبارتوں سے ظاہر ہوتا ہے وہ یہ ہے کہ جب کسی امر پر اہل مدینہ کا اجماع ہو جائے تو کسی کے لیے یہ جائز نہیں کہ وہ اس کے برعکس بات کہے۔۔۔موسوعہ فقہیہ، ج۲۹ص۳۷۵۔

۔۔۔یوٹیوب پر'الضروری' کی شرح کے دروس:

یوٹیوب پر'شرح کتاب الضروری فی اصول الفقه لابن رشد الحفید' کے عنوان سے محمد الروکی کے نو ۹ گھنٹے سے زائد دورانیہ کے دروس موجود ہیں جو ۲۰۱۷ء میں اپلوڈ کیے گئے۔

ایک غلط فہمی کا اِزالہ:

موسیو رینان کی کتاب 'ابن رشد وفلسفہءابن رشد' کے اردو ترجمے میں لکھا ہے کہ 'خلاصة المستصفی الغزالی' فقہ میں کتاب 'المستصفی' کا اختصار ہے۔

۔۔۔ہوسکتا ہے کہ مترجم کی غلطی سے یا کاتب کی غلطی سے اصول فقہ کے بجائے فقہ ہوگیا ہو، کیونکہ 'المستصفی' اصول فقہ پر کتاب ہے (۱۷)۔

ابن رشد کی اصول فقہ میں خدمات میں یہ بھی ذکر کیا جاتا ہے کہ انہوں نے عربی زبان میں اصول فقہ کا نصاب کامل بنایا تھا جو کتب خانہ اسکوریل میں رقم ۱۰۲۱،۱۰۲۲ پر موجود ہے (۱۸)۔

۔۔۔اختتامیہ:

حجۃ الاسلام ابو حامد الغزالی اور ابن رشد اسلام کی فکری وفلسفہ کی تاریخ کی دو قد آور شخصیات ہیں۔ مغرب نے ابن رشد الحفید کی افکار و مؤلفات سے بہت اخذ و استفادہ کیا۔ امام ابو حامد الغزالی کی فکر و فلسفہ نے قرون وسطی کے تمام بڑے فلاسفہ پر اثر ڈالا۔ عیسائی فلسفی سینٹ تھامس اکوانس نے امام غزالی کا بہت گہرائی سے مطالعہ کیا اور ان کے خیالات کی بلندی کا معترف ہوا۔ امام غزالی کی کتابیں شرق وغرب میں معتبرہ، معتمدہ اور مقبول ہیں۔

کتاب الضروری امام غزالی کی المستصفی کا ایک بہت اہم اختصار یا رد ہے جس میں ابن رشد الحفید مالکی نے امام غزالی کے بعض مسائل و مباحث پر نقد کیا اور جو باتیں ان کی فکر و نظر میں غیر ضروری تھیں جیسے منطقی مباحث و مسائل، ان کو اپنی کتاب میں جگہ نہ دے کر مکمل نظر انداز کیا۔

ایک اعتبار سے تو یہ 'مختصر' ہے کہ انہوں نے صرف جو ضروری سمجھا اسے شامل رکھا اور دوسری اعتبار سے امام غزالی کی کتاب میں رہ جانے والے خلا کو پُر کیا، یہ 'المستصفی' کی 'تہذیب و تکمیل' ہے۔ یہ کتاب قاری کو یہ کہنے پر مجبور کرتی ہے کہ ابن رشد نے ایجاز غیر محل کو اپنایا، یعنی ایسا اختصار کیا جو فہم میں رکاوٹ نہیں ہے اور پورے معنی اَدا کر رہا ہے مگر دوسری طرف انہوں نے صرف 'المستصفی' میں شامل اصول

فقہ والے حصہ کا اختصار کیا منطق وکلام والے کا نہیں۔ اوراس کی وجہ یہ بیان کی کہ اصول فقہ کی کتاب اس پر بات کرنے کا موضوع موقع ومحل نہیں ہے۔'الضروری 'ایک اعتبار سے 'مختصر'اوردوسرے اعتبار سے نامکمل 'مختصر' ہے۔ ابن رشداورامام غزالی کی کتابوں کواندلس میں جلایا گیا مگرفرق یہ ہے کہ امام غزالی کی کتاب کوفقہی تعصب کی بناء پر جبکہ ابن رشد کی تکفیر کی گئی اوران پر ملحدانہ عقائد کے الزام پران کی کتب جلائی گئیں۔ ابن رشدالحفید نے امام ابوحامدالغزالی کے رَد میں 'المستصفی' کے بہت بعد میں کتاب لکھی مگراس کے باوجودامام غزالی کی فکرختم ہونے کے بجائے مشرق ومغرب میں زندہ ہے۔

واللّٰہ اعلم بالصواب، والیہ المرجع و الماب

## ﴿ حواشی ﴾

۱۔۔۔تاریخ فلاسفہ الاسلام، محمد لطفی جمعہ ص ۱۲۸، ۱۲۹، ۱۵۵، الفاظ کے تغیر کے ساتھ تاریخ قضاۃ الاندلس' ابن حسن النباھی الاندلسی م: ۷۹۲ھ ضبط' شرح' تعلیق' مریم قاسم طویل' ص ۱۴۴' ۱۴۵' بیروت دارالکتب العلمیہ ۱۴۱۵ھ/ ۱۹۹۵ء

۲۔۔۔ابوالولید محمد بن احمد بن ابوالولید بن رشد قاضی الجامعہ (۱۱۲۶ء/ ۱۱۹۸ء) حفید غرناطی سے مشہور تھے اندلس میں ولادت وتدفین ہوئی، مراکش میں انتقال ہوا۔

۳۔۔۔تاریخ فلاسفۃ الاسلام، محمد لطفی جمعہ ص ۱۵۹۔ الفتح المبین ج ۲، ص ۱۳۹ اور ایضاح المکنون ج ۴، ص ۵۸۵ میں 'منھاج الادلۃ فی الاصول' مذکور ہے، الدیباج، ابن فرحون مالکی م: ۷۹۹ھ ص ۳۷۸، ۳۷۹

۴۔۔۔الضروری فی اصول الفقہ یا 'مختصر المستصفی'، ابوالولید محمد بن رشد حفید، ص ۳۴ تحقیق جمال الدین علوی، محمد علال سیناصر، بیروت دارالغرب الاسلامی ۱۹۹۴ء

۵۔۔۔حوالہ سابق، ص ۳۷

۶۔۔۔حوالہ سابق، ص ۱۴۶

۷۔۔۔حوالہ سابق، ص ۳۷، ۳۸

۸۔۔۔'المستصفی' امام غزالی ج ۱، ص ۷،

۹۔۔۔'مختصر المستصفی'، ابن رشد، ص ۳۶

۱۰۔۔۔'المستصفی'، امام غزالی' ج ۱، ص ۴

۱۱۔۔۔'مختصر المستصفی'، ابن رشد، ص ۳۶

۱۲۔۔۔حوالہ سابق، ص ۳۶

۱۳۔۔۔حوالہ سابق، ص ۱۰۱

۱۴۔۔۔'المستصفی'، امام غزالی ج ۱، ص ۵۳

۱۵۔۔۔بدایۃ المجتھد ونہایۃ المقتصد قاضی ابوالولید محمد بن احمد بن محمد بن احمد ابن رشد پاکستان لاہور، المکتبۃ العلمیہ ۱۳۹۶ھ/ ۱۹۷۶ء ج ۱، ص ۴۷

۱۶۔۔۔'مختصر المستصفی'، ابن رشد، ص ۱۴۶

۱۷۔۔۔ابن رشد وفلسفہ ابن رشد، موسیو رینان، مترجم معشوق حسین خان، لاہور، تخلیقات ۱۹۹۶ء ص ۴۶

۱۸۔۔۔حوالہ سابق

## ﴿مآخذومراجع﴾


....امام اهل السنة والجماعة ابو منصور الماتریدی واراءه الکلامیة،علی عبد الفتاح المغربی،قاہرہ: مکتبہ وھبہ ۱۴۳۰ھ/ ۲۰۰۹ء

.....الامام الغزالی : حجة الاسلام ومجدد المئة الخامسة، صالح احمد الشامی ، دمشق ، دار القلم ۱۴۱۳ھ۔۱۹۹۳

..... ابکار الافکار فی اصول الدین، امام سیف الدین الامدی دار الکتب الوثائق القومیه تحقیق احمد محمد المھدی

.....ابن رشد وفلسفه ابن رشد ،موسیو رینار مترجم معشوق حسین خان، لاہور: تخلیقات ۱۹۹۶ء ص ۴۶

.....التلخیص ،امام الحرمین ابی المعالی عبدالملک بن عبداللہ بن یوسف جوینی شافعی بیروت: دار البشائر الاسلامیه ۱۹۹۶ء تحقیق عبد الله جولم النیبالی، اور شبیر احمد العمری

.....احقاق الحق بابطال الباطل فی مغیث الخلق،محمد زاہد الکوثری کراچی ایچ ایم سعید کمپنی ۱۴۰۸ھ/ ۱۹۸۸ء

.....احیاء العلوم الدین ،ابوحامد محمد بن محمد بن محمد الغزالی الشافعی الطّوسی ،بیروت:دارالکتب العلمیه ۱۴۱۹ھ

۔۔۔۔ارشاد الفحول الی تحقیق علم الاصول ، محمد بن علی الشوکانی لبنان بیروت: دار الفکر ۱۴۱۲ھ۔۱۹۹۲ء تحقیق محمد سعید البدری ابومصعب

.....اساس القیاس،ابوحامد محمد بن محمد بن محمد الغزالی الشافعی الطّوسی،ریاض : مکتبه العبیکان ۱۴۱۳ھ۔۱۹۹۳ء تحقیق فہد بن محمد السد حان

۔۔۔۔اصول التشریع الاسلامی، علی حسب اللہ مصر: دار المعارف ۱۹۶۴ء

۔۔۔۔اصول الفقه،محمد الخضری قاهره دار الحدیث سنہ ند

.....اصول الفقه : تاریخه ورجاله ، اسماعیل شعبان محمد، ریاض: دار المریخ ۱۴۰۱ھ ۱۹۸۱ء

۔۔۔۔امام اهل السنة والجماعة ابو منصور الماتریدی وآرائه الکلامیه ،علی عبد الفتاح المغربی، قاهره مکتبه وهبه ۱۴۳۰ھ ۔۲۰۰۹ء

۔۔۔۔امام رازی عبد السلام ندوی، بھارت اعظم گڑھ معارف پریس ۱۳۶۹ھ ۔۱۹۵۰ء

۔۔۔۔امام غزالی ،سید ابوالحسن ندوی ،اسلام آباد: دعوۃ اکیڈمی ۲۰۱۱ء

۔۔۔۔ایضاح المحصول من برهان الاصول، ابوعبداللہ محمد بن علی المازری مالکی ، تیونس: :دار الغرب الاسلامی (سنہ ند) تحقیق عمار الطالبی

......ایضاح المکنون فی الذیل علی کشف الظنون، اسمعیل باشا بن محمد امین البابانی البغدادی بیروت: دار الفکر ۱۴۰۶ھ ۔۱۹۸۲ء

......البرهان ،امام الحرمین ابی المعالی عبد الملک بن عبد اللہ بن یوسف جوینی شافعی کویت مکتبہ امام الحرمین ۱۴۱۲ھ تحقیق عبد العظیم الدیب

۔۔۔۔البحر المحیط فی اصول الفقه ، بدر الدین الزرکشی لبنان بیروت : دار الکتب العلمیه ۱۴۲۱ھ ۔۲۰۰۰ء تحقیق محمد محمد تامر

....بدایة المجتهد و نهایة المقتصد، قاضی ابو الولید محمد بن احمد بن محمد بن احمد ابن رشد پاکستان لاہور: المکتبة العلمیه ۱۳۹۶ھ -۱۹۷۶ء

۔۔۔برصغیر میں تدوین اصول فقہ، فاروق حسن نیویارک گلوبل اسلامک مشن ۲۰۱۸ء

......تاج التراجم فی طبقات الحنفیة ، شیخ زین الدین قاسم بن قطلو بغا بغداد: ،مکتبة المثنی ۱۹۶۲ء

۔۔۔۔۔تاریخ افکار و علوم اسلامی ،علامہ راغب الطباخ مترجم مولانا افتخار احمد بلخی لاہور: اسلامک پبلیکیشنز لمیٹڈ ۱۹۷۹ء

۔۔۔۔۔تاریخ فلاسفہ الاسلام ،محمد لطفی جمعہ مترجم میر ولی الدین کراچی نفیس اکیڈمی ۱۹۷۹ء

....تاریخ قضاۃ الاندلس 'ابن حسن النباھی الاندلسی بیروت: دار الکتب العلمیہ ۱۴۱۵ھ۔۱۹۹۵ء

۔۔۔۔۔تدوین فقہ واصول فقہ ،مناظر احسن گیلانی کراچی:الصدف پبلشر ۱۴۲۸ھ

۔۔۔۔۔التمھید فی تخریج الفروع علی الاصول ،عبدالرحیم بن الحسن الاسنوی ابومحمد لبنان بیروت : موئسسۃ الرسالۃ ۱۴۰۰ھ. ۱۹۸۰ء

۔۔۔۔۔۔جواہر القرآن، ابوحامد محمد بن محمد بن محمد الغزالی الشافعی الطوسی لبنان دار احیاء العلوم ۱۴۰۵ھ۔۱۹۸۵ء تحقیق محمد رشید رضا القبانی

۔۔۔حاشیہ العطار علی جمع الجوامع ،حسن العطار لبنان بیروت: دار الکتب العلمیہ ۱۴۲۰ھ۔۱۹۹۹ء

۔۔۔۔۔الخیرات الحسان فی مناقب الامام الاعظم ابی حنیفۃ النعمان ،شہاب الدین احمد بن حجر الھیتمی مصر: مطبع سعادہ ۱۳۲۴ھ

۔۔۔دراسہ تاریخیہ للفقہ واصولہ ،مصطفیٰ سعید الخن، الشرکۃ المتحدہ للتوزیع سن ند

.....الدیباج المذھب فی معرفۃ اعیان المذھب ، قاضی ابراھیم بن نور الدین ابن فرحون مالکی بیروت دار الکتب العلمیہ ۱۴۱۷ھ۔۱۹۹۶ء تحقیق مامون بن محی الدین الحقان

.......روضۃ الطالبین وعمدۃ المفتین، النووی، لبنان بیروت: المکتب الاسلامی ۱۴۰۵ھ۔۱۹۸۵ء

.....شذرات الذھب فی اخبار من ذھب، ابوالفلاح عبدالحی بن العماد الحنبلی بیروت ، دار الفکر سن ند

۔۔۔۔شفاء الغلیل فی بیان الشبہ والمخیل ومسالک التعلیل، ابوحامد محمد بن محمد بن محمد الغزالی الشافعی الطوسی بغداد، مطبعہ الارشاد ۱۳۹۰ھ۔۱۹۷۱ء تحقیق احمد الکبیسی

........صحیح بخاری ،ابوعبداللہ محمد بن اسماعیل البخاری ، دار السلام ۱۹۹۹ء

......الضروری فی اصول الفقه یا مختصر المستصفی ،ابوالولید محمد بن رشد حفید،
بیروت دار الغرب الاسلامی ۱۹۹۴ء تحقیق جمال الدین علوی، محمد علال سیناصر
۔۔۔۔طبقات الشافعیہ الکبری ، تاج الدین دار ہجر للطاعۃ والنشر ۱۴۱۳ھ تحقیق محمود
الطناحی وعبداللہ الحلو
۔۔۔۔۔الغزالیؒ، شبلی نعمانی کراچی دارالاشاعت ۱۴۱۲ھ
۔۔۔۔الفتح المبین فی طبقات الاصولیین، عبداللہ بن مصطفٰی المراغی، بیروت محمد امین دمج سنہ
ند
........ فتح الوھاب بشرح منھج الطلاب، زکریا بن محمد بن احمد بن زکریا الانصاری لبنان بیروت: دار
الکتب العلمیہ ۱۴۱۸ھ۔۱۹۹۸ء
۔۔۔۔۔۔فن اصول فقہ کی تاریخ، عہد رسالت سے عصر حاضر تک، فاروق حسن کراچی: دار
الاشاعت ۲۰۰۶ء

.......القواعد والفوائد الاصولیہ و ما یتعلق بھا من الاحکام ،علی بن عباس البعلی الحنبلی مصر
القاھرہ: مطبعہ السنۃ المحمدیہ ۱۳۷۵ھ۔۱۹۵۶ء تحقیق محمد حامد الفقی
۔۔۔کتاب الاعتصام ، امام الشاطبی لبنان: بیروت دار المعرفۃ تحقیق عبداللہ دراز
.... کتب ورسائل وفتاوی شیخ الاسلام ابن تیمیہ عبد الحلیم بن عبد السلام بن عبد
اللہ ابن تیمیہ الحرانی مکتبہ ابن تیمیہ سنہ ند تحقیق عبدالرحمٰن بن محمد بن قاسم العاصمی النجدی
........کشف الظنون عن اسامی الکتب والفنون، مصطفی بن عبد اللہ القسطنطنی
الرومی الحنفی، ملا کاتب الجلبی، حاجی خلیفہ بیروت،دار الفکر ۱۴۰۲ھ-۱۹۸۲ء
۔۔۔۔۔۔لباب المحصول فی علم الاصول ، الحسین بن رشیق المالکی الامارات العربیہ المتحدہ:
دار البحوث للدراسات الاسلامیہ احیاء التراث ۱۴۲۲ھ۔۲۰۰۱ء تحقیق محمد غزالی عمر جابی

.....المدخل الی مذهب الامام احمد بن حنبل ، عبدالقادر بن بدران الدمشقی لبنان بیروت موئسسه الرسالة۱۴۰۱ھ۔۱۹۸۱ء تحقیق عبداللہ بن عبدالمحسن تر کی

.... المستصفی من علم الاصول، ابوحامد محمد بن محمد بن محمد الغزالی الشافعی الطّوسی ،

جده: دار النشر ، سنہ ند تحقیق حافظ حمزہ بن زھیر

.....المستصفی من علم الاصول، ابوحامد محمد بن محمد بن محمد الغزالی الشافعی الطّوسی ،

بیروت: موئسسه الرسا لة ۱۹۹۷ء تحقیق محمد سلیمان الاشقر

.......المستصفی من علم الاصول، ابوحامد محمد بن محمد بن محمد الغزالی الشافعی الطّوسی ، بیروت دار الارقم بن الارقم ۱۴۱۴ھ۔۱۹۹۴ء تحقیق ابراھیم بن محمد رمضان

........المستصفی من علم الاصول، ابوحامد محمد بن محمد بن محمد الغزالی الشافعی الطّوسی

کراچی: ادارۃ القرآن والعلوم الاسلامیہ ۱۴۰۷ھ۔

...... مشکاة الانوار و مصفاة الاسرار، ابوحامد محمد بن محمد بن محمد الغزالی الشافعی الطّوسی بیروت، عالم الکتب ۱۴۰۷ھ۔۱۹۸۶ء ،شرح ودراسہ وتحقیق عبدالعزیز عزالدین السیر وان

۔۔۔۔۔مقالات شبلی شبلی نعمانی ،مرتبہ سید سلیمان ندوی اعظم گڑھ دارالمصنفین ۱۹۳۶ء

......مقدمه فی العقیده الاسلامیه وعلم الکلام،السید محمد عقیل بن علی المہذ لی قاهره دار الحدیث۱۹۸۹ء۔۱۴۱۰ء

......معجم الاصولیین، محمد مظہر بقا.مكة المكرمه : جامعه ام القری ۱۴۱۴ھ

۔۔۔۔۔معجم المؤلفین تراجم مصنفی الکتب العربیه، عمر رضا کحّالہ بیروت:مکتبه المثنی، دار احیاء الثرات العربی سنه ند

......مغیث الخلق فی ترجیح القول الحق ،امام الحرمین ابی المعالی عبدالملک بن عبداللہ بن یوسف جوینی شافعی مصر: مطبعه المصریه ۱۹۳۱ء

......مقدمه ابن خلدون ،عبدالرحمٰن بن محمد خلدون مالکی بغداد : مکتبه المثنی سنہ ند

..... المنجد فی اللغة والاعلام، بیروت: دارالمشرق ۱۹۸۶ء

......المنخول من تعليقات الاصول ،ابوحامد محمد بن محمد الغزالی الشافعی الطّوسی، دمشق، دارالفکر ۱۴۰۰ھ ، تحقیق محمد حسن ھیتو

...... موء لفات الغزالی، عبدالرحمٰن البدوی الکویت و کالة المطبوعات ۱۳۹۷ھ۔۱۹۷۷ء

۔۔۔۔المواقفات فی اصول الشریعة،ابواسحاق الشاطبی الغرناطی ،بیروت: دارالمعرفہ سنہ ند ، تحقیق عبداللہ دراز

....موقف الامام الغزالی من علم الکلام ویلیه تاملات کلامیة فی کتاب المنقذ من الضلال ، سعید عبداللطیف فودة اردن: دار الفتح للدراسات ولنشر ۱۴۳۰ھ۔۲۰۰۹ء

......المنثور فی القواعد ،محمد بن بہادر بن عبداللہ الزرکشی الکویت: وزارة الاوقاف والشؤون الاسلامیه ۱۴۰۵ھ۔۱۹۸۵ء ،تحقیق تیسیر فائق احمد محمود

۔۔۔۔۔موسوعه فقھیه، کویت، وزارة الاوقاف والشؤون الاسلامیه ۱۹۸۳ء

۔۔۔۔الوافی بالوفیات ،صلاح الدین خلیل بن ایبک الصفدی بیروت :دار احیاء التراث العربی ۱۴۲۰ھ۔۲۰۰۰ء تحقیق احمد الارناووط اور ترکی مصطفیٰ

.......الورقات، امام الحرمین ابی المعالی عبدالملک بن عبداللہ بن یوسف جوینی شافعی مصر :مطبعہ المیمنیہ ۱۳۳۲ھ

......وفیات الاعیان وانباء ابناء الزمان، ابوالعباس شمس الدین احمد بن محمد بن ابوبکر بن خلکان قم، منشورات الرضی ۱۳۶۴ھ

۔۔۔۔ھدیة العارفین فی اسماء المؤلفین واثار المصنفین، اسماعیل باشا بغدادی بیروت، دارالفکر ۱۴۰۲ھ-۱۹۸۲ء

## ﴿گلوبل اسلامک مشن (نیویارک، امریکہ) کی دیگر مطبوعات﴾

---۔اردو ترجمۂ قرآن بنام 'معارف القرآن'۔۔۔
از: **محدثِ اعظمِ ہند سید محمد کچھوچھوی** علیہ الرحمہ
مجدد دین وملت **اعلیٰ حضرت احمد رضا خان بریلوی** رحمۃ اللہ علیہ نے اِس ترجمۂ قرآن کا ابتدائی حصہ ملاحظہ فرما کر ارشاد فرمایا۔۔۔ ''شہزادے آپ اردو میں قرآن لکھ رہے ہیں''۔

---

---۔محدث اعظم ہند کی نعتیہ شاعری اور حیات وخدمت۔۔۔
Ph.D مقالہ (۵۵۲ صفحات) از: **محمد فرحت علی صدیقی اشرفی** رحمۃ اللہ علیہ

---

---۔سید التفاسیر المعروف بہ تفسیر اشرفی۔۔۔
از: شیخ الاسلام والمسلمین **حضرت علامہ سید محمد مدنی اشرفی جیلانی کچھوچھوی** مدظلہ العالی
(۱۰ جلدوں پر مبنی آسان اردو تفسیر قرآن)

---

---۔الاربعین الاشرفی۔۔۔
از: شیخ الاسلام والمسلمین **حضرت علامہ سید محمد مدنی اشرفی جیلانی کچھوچھوی** مدظلہ العالی
(مشکوٰۃ شریف، باب ایمان سے ۴۰ر احادیثِ نبویہ ﷺ کی محققانہ تشریح)

---

---۔مسلم پرسنل لاء۔۔یا۔۔اسلامک لاء؟۔۔۔
از: شیخ الاسلام والمسلمین **حضرت علامہ سید محمد مدنی اشرفی جیلانی کچھوچھوی** مدظلہ العالی

---

---۔قانون شریعت۔۔۔
از: **حضرت علامہ مفتی احمد شمس الدین رضوی جونپوری** رحمۃ اللہ علیہ
(روزمرہ کی ضروریات کے متعلق ۲۵۰۰ مسائل پر مبنی جدید ایڈیشن)

---

---۔جمال الٰہی۔۔۔
از: شیخ الاسلام **حضرت سید ابوالفیض قلندر علی سہروردی** رحمۃ اللہ علیہ

---

---۔فیضان سہروردیہ مع آدابُ المریدین (اردو)۔۔۔
از: **محمد عبدالسلام سہروردی** و **شیخ الاسلام حضرت شیخ ضیاء الدین ابوالنجیب سہروردی** رحمۃ اللہ علیہ

---

---۔مسئلہ رؤیت ہلال اور احکام صیام کا تحقیقی جائزہ۔۔۔
تالیف: **شیخ عماد الدین بن احمد بن ابی حجلۃ** حفظہ اللہ مترجم: **علامہ محمد سجاد حسین شامی** (فاضل دمشق، شام)

---طِبُّ القرآن (علاج بالماء)---

از: حضرت حکیم عبدالغفار ذوقی المصطفائی نقشبندی رحمۃ اللہ علیہ

شیطان کی پہچان و جسمانی، اخلاقی اور روحانی بیماریوں کے سد باب کے متعلق ایک بہترین تحریر

---

--علاوہ ازیں--شیخ الاسلام علامہ سید محمد مدنی اشرفی جیلانی مدظلہ العالی کی تحریر کردہ درج ذیل کتب

مقالات شیخ الاسلام---تعلیم دین و تصدیق جبرائیل امین---محبت رسول روح ایمان---دین کامل

فریضہء دعوت و تبلیغ---حدیث نیت کی شرح---مسئلہ سلام و قیام اور محفل میلاد (محدث اعظم ہند علیہ الرحمہ)

(اور ان تمام کتب کے انگریزی زبان میں تراجم بھی)

---

Would You Like To Know Something About Islam

**Mohammad Masood Ahmed**

---

Essentials Of Islam

The Least We Should Know

**Mohammad Masood Ahmed**

---

Educational Series Books

1...Allah,The Lord of All The Worlds 2...The Prophet of All Prophets

3...Ramadan 4...101 Islamic Terms 5...The Name Muhammad ﷺ

6...The Burial Process of A Muslim 7...Our Daughters

---

---غیر مسلموں میں تبلیغ اسلام کے لیے ایک بہترین کتاب---

Would You Like To Know Something About Islam

کا فرینچ، اسپینش اور البانیہ کی زبان میں ترجمہ ہو چکا ہے جبکہ اردو، عربی، ہالینڈ کی ڈچ اور جرمن زبانوں میں ترجموں کا کام چل رہا ہے--مزید برآں--ترکی اور ہندی زبان میں بھی اس کتاب کے تراجم لانے کا انتظام ہو رہا ہے

---

ان شاءاللہ عنقریب انگریزی ترجمہء قرآن اور سیرت رسول ﷺ پر انگریزی میں ایک عظیم الشان کتاب شائع کرنے کا اہتمام کیا جا رہا ہے۔ اس کے علاوہ قانون شریعت، رویت ہلال اور جمال الٰہی کا انگریزی ترجمہ بھی ہمارے پروگرام کا حصہ ہے

---

Muslim Personal Law or Islamic Law?

**by: Shaikh-ul-Islam Syed Mohammad Madni Ashrafi Jilani**

---مجموعۂ رسائل و مقالاتِ سہروردیہ---

مؤلفہ

شیخ الاسلام حضرت ابوالفیض سید قلندر علی سہروردی قدس سرہٗ

---

---صحیفۂ غوثیہ (اردو شرح) قصیدۂ غوثیہ---

شارح

شیخ الاسلام حضرت ابوالفیض سید قلندر علی سہروردی قدس سرہٗ

ان تمام کاموں کی توفیق مرحمت فرمانے کے لیے ہم اللہ رب العزت کے بے انتہاء شکر گزار ہیں
آپ ہمیں اپنی دُعاؤں میں یاد رکھیئے۔ یکم نومبر ۲۰۲۰ء +1-914-319-3839